مدینۃ اولیاء ملتان سے شائع ہونے والا کثیر الاشاعت روحانی جریدہ

ستمبر 2023ء

روحانی
ماہنامہ

# تحفہ روحانیات




مسلسل اشاعت کے انیس سال

حصول ملازمت کا نایاب وظیفہ
شادی کی بندش کو توڑنے کا نایاب وظیفہ
قرضہ حاصل کرنے کا نایاب وظیفہ
دشمن کو تباہ و برباد کرنے کا نایاب وظیفہ
ملازم پیشہ افراد کی ترقی کا نایاب وظیفہ

لاجواب استخارہ، آسان وظائف
سورۃ العصر اور قرآن، چھو منتر
تحقیق اور علاج، نایاب حاضرات
روزانہ کے لکی نمبر، ستمبر کے لکی نمبر
**یہ ماہ کیسا رہیگا؟**



چیف ایڈیٹر و بانی ادارہ روحانیات
محمد ایاز مزمل حسین شاہ

قیمت
150
روپے
فی شمارہ

غار حراء کے اس در و دیوار کے نام جہاں محمد ﷺ کی خوشبو ابھی تک رچی بسی ہے


بانی ادارہ روحانیات و چیف ایڈیٹر
ماہر روحانیات
شہزادہ محمد ایاز مزمل حسین شاہ سہارنپوری

| | |
|---|---|
| سب ایڈیٹر | محمد نبیل مزمل۔ سید عابد حسین شاہ |
| معاونین | ملک ذوالفقار علی اعوان، سید شبیہہ الحسنین رضوی |
| پروف ریڈر | سید آل محمد، حنیف یاسر |
| سرکولیشن منیجر | رضوان علی رضوی 0300-6368746 |
| کمپوزنگ گرافکس | محمد مصباح العالم، محمد علی قریشی۔ |






جلد نمبر 19 ستمبر 2023ء شمارہ نمبر 03



**مجلس مشاورت**

سید عارف معین بلے ایکسپریس نیوز چینل ریذیڈنٹ ایڈیٹر (روزنامہ ایکسپریس)
عابد کمالوی ڈائریکٹر محکمہ تعلقات عامہ
ملک نسیم رضا ڈائریکٹر ایف آئی اے (ر)، بابا صدف انبالوی، علامہ آغا السید محمد ابوالحسن موسوی، کامران بنگش
شہزادہ رضوان حسین شاہ، منظور علی سموں، زوار حکیم محمد ابصار حیدر، حکیم خضر عباس پیاسی، سبط حسن جعفری


## لیگل ایڈوائزر

محمد فیاض حسین (ایڈووکیٹ ہائیکورٹ ملتان)
مس شاہدہ وزیر (ایڈووکیٹ ہائیکورٹ ملتان)

# ترتیب مضامین



یاداشت


**قیمت فی شمارہ 150 روپے**

**بیرون ممالک سالانہ خریداری**
انڈیا، ترکی، کویت، ایران، سری لنکا 3000 روپے
یورپ، فار ایسٹ 4000 روپے
امریکہ، کینڈا، آسٹریلیا 5000 روپے

سالانہ ممبر شپ 1800 روپے مع ڈاک خرچ






ادارہ روحانیات
نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان کینٹ
0300-6351192
0333-6158193



ایڈیٹر، پبلشر محمد ایاز مزمل حسین شاہ نے منزل آرٹ پریس بوہڑ گیٹ، ملتان سے چھپوا کر مکتبہ روحانیہ نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان سے جاری کیا

**ملتان مابہ جنت اعلیٰ برابر است آہستہ پابنہ کہ ملک سجدہ می کنند**

(ترجمہ) ملتان اور جنت کی زمین دونوں برابر ہیں یہاں پر قدم آہستہ رکھو کہ فرشتوں نے اس زمین پر سجدے کئے ہیں۔

اللہ رب العزت نے موجودہ وقت میں انسانوں کے اعمال کی خرابی پر جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں ظاہر فرمایا ہے۔ اس کی مدافعت صرف تعویزات وغیرہ سے نہیں کی جا سکتی جب تک اعمال کی درستی کی طرف توجہ نہ کی جائے۔ (ابو محمد مصباح العلم)

☆ کلمہ استغفار" وَاَسْتَغْفِرِ اللّٰہ اِنَّ اللّٰہ غَفُوْرٌ الرَّحِیْم "

(ترجمہ) بے شک اللہ نے بخش دیا اور وہ غفور و رحیم ہے۔

سورۃ مزمل آیت نمبر 20

☆ **اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِہٖ مُحَمد بِعَدَدِ الْمُزَّمِّل وَالْخَصَائِص۔**

استغفار اور درود پاک کے علاوہ کوئی بھی وظیفہ بلا اجازت نہ پڑھیں۔

## فضائل سورۃ مزمل شریف

**حدیث پاک** :۔ حضور نبی کریم علیہ الصّلوٰۃ والسّلام نے فرمایا کہ جو کوئی مصیبت کی حالت میں سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس سے اس کی مصیبت کو دور فرما دے گا۔

**حدیث پاک** :۔ اسی طرح ایک اور موقع پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اور اس کی غربت و مفلسی کو دور کر دے گا۔ جس مشکل کیلئے پڑھے گا وہ مشکل آسان ہو جائے گی۔

**حدیث پاک** :۔ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم نماز فجر کے بعد مسجد میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کرامؓ آپ کے گرد جمع تھے کہ حضرت جبرائیلؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ہر چار مقرب فرشتوں کو گواہ کر کے فرماتا ہے کہ جو سورۃ مزمل پڑھے گا اس کو عذاب و عقوبت نہ ہوگا اور اس کے گناہ معاف کئے جائینگے اور جہنم کی آگ اس پر حرام ہوگی۔ روایت حضرت شیخ فریدالدین گنج شکرؒ سے منقول ہے کہ:

اگر جو شخص قبر پر ایک بار سورۃ مزمل پڑھے گا تو 300 برس تک صاحب قبر عذاب قبر سے دور ہوگا اور اگر 3 بار کوئی شخص صاحب قبر کے لئے سورۃ مزمل پڑھے گا تو قیامت تک عذاب قبر اس صاحب قبر پر نہ ہوگا۔ آنحضرت نے فرمایا جو شخص سورۃ مزمل کا ورد جاری رکھے گا اس کو دنیا و آخرت میں رنج نہ ہوگا۔

# حدیث مبارکہ

## احکام نقوش و الواح

حضرت ابی خزامہؓ نے اپنے والد محترم سے روایت کی کہ انہوں نے فرمایا" میں نے حضرت محمد ﷺ سے دریافت کیا کہ یہ دعا اور تعویز (نقوش اور الواح) جسے ہم اپنی بیماریوں کے سلسلے میں کرتے ہیں اور یہ دوائیں جو ہم اپنے مرض کو دور کرنے کیلئے کرتے ہیں اور یہ احتیاطی تدابیر (وظائف، نقوش اور الواح) جو ہم مشکلوں اور دکھوں سے بچنے کیلئے تیار کرتے ہیں۔ کیا یہ اللہ کی تقدیر کو ٹال سکتی ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نے فرمایا! یہ سب چیزیں بھی تو اللہ کی تقدیر میں سے ہیں۔

## صفر، زکات سورۃ مزمل

ماہ رواں میں سورۃ مزمل کی زکات دینا مناسب نہیں سمجھا جاتا کیونکہ حدیث مبارکہ کی رو سے اس ماہ کم و بیش 10 لاکھ بلاؤں کا نزول ہوتا ہے جو کہ کل سال میں نازل ہونے والی بلیات کی تعداد کے برابر ہے۔ اگر دشمن کے جادو کی کاٹ کرنا مقصود ہو تو اس ماہ کا ایک خاص عمل ہے جس میں اول آخر درود شریف اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نہ پڑھا جائے بلکہ ابتداء تعوذ اور تکبیر (بسم اللہ اللہ اکبر) سے کی جائے۔ اس کے بعد سورۃ مزمل 7 بار پڑھیں اور سورۃ الفلق اور سورۃ الناس 313 بار پڑھی جائے۔ نیت زکات 1 سال کی رکھیں تو ایسے شخص پر جادو کے اثرات نہ ہونگے اور کسی بھی قسم کے اثرات بد کا فوری خاتمہ ہوگا۔ روزانہ تعوذ کے ہمراہ متذکرہ بالا تینوں صورتیں روزانہ 1 بار پڑھی جائے یہ عمل صفر کے آخری بدھ قبل از نماز فجر کیا جائے۔

# ستاروں کی چال اور وظیفے کا کمال

## عطارد تثلیث مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوموار | 04 | 08:00 تا 09:02 | 15:23 تا 16:27 | شمال مشرق | 22:20 تا 23:17 | شمال |

### حصول ملازمت کا نایاب وظیفہ

(**مقصد وظیفہ**) ایسے ملازم پیشہ افراد جو کہ ترقی کے خواہاں ہوں اور کسی بھی صورت کوئی اُمید نظر نہ آتی ہو ذیل کے وظیفہ سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں درج ذیل وظیفہ بہت ہی مجرب ہے۔

(**وظیفہ**) دیئے گئے وقت میں **یا رافع** کا ورد 4000 بار پڑھیں آنکھیں بند اور دل کی طرف مکمّل توجہ ہو ذہن میں اپنے مقصد کی طرف دھیان ہو بعد ورد اپنے لب سے اپنی پیشانی پر شہادت کی انگلی سے اس اسم کو لکھیں اور آسمان کی طرف پھونک دیں اول آخر درود شریف 19 بار پڑھیں پھر سجدہ میں جا کر اپنے مقصد کی دعا کریں انشاء اللہ بہت جلد مقصد میں کامیابی ہو گی نقش بنانے کیلئے **یا رافع** کے عدد 351 سے نقش مربع بادی پر کریں اور اسے ہمیشہ اپنے پاس رکھیں آخر میں اس نقش کے اپنا مقصد اور مطلب لازمی لکھیں۔

## عطارد قران شمس

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 06 | 05:53 تا 06:56 | 11:09 تا 12:12 | مشرق | 20:25 تا 21:22 | جنوب مشرق |

### شادی کی بندش کو توڑنے کا نایاب وظیفہ

(**مقصد وظیفہ**) سیاروں کی اس نظر میں بچیوں کی شادی کی بندش کو ختم کرنے کیلئے وظیفہ کیا جا سکتا ہے لیکن دوران وظیفہ اور بعد وظیفہ آپ کی مکمّل توجہ اور یکسوئی از حد ضروری ہے۔ وظیفہ میں کسی قسم کا کوئی شک و شبہ نہ ہے۔

(**وظیفہ**) اول آخر درود شریف 7 بار **سورہ احزاب** کی پہلی 14 آیات 3 بار پڑھنے کے بعد سفید کاغذ پر لکھ کر اچھی طرح خوشبو لگا کر تعویز کو سبز اور سرخ رنگ کے ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر سیدھے بازو پر باندھ لیں بعد نماز فجر روزانہ اول آخر درود شریف 7 بار پڑھنے کے بعد **سورہ احزاب** 1 بار پڑھیں انشاء اللہ جلد ہی نکاح کا پیغام آ جائے گا اور نکاح کی بندش ختم ہو جائے گی جب تک مقصد حل نہ ہو وظیفہ کو جاری رکھیں۔ نقش بنانے کیلئے سبز رنگ کی ریشمی کپڑے پر یا چاندی یا سونے کی تختی پر **سورہ احزاب** کے اعداد 5525 کا نقش مربع آتشی چال سے پر کریں دوسری جانب طلسم عطارد بنائیں جلد ہی مقصد پورا ہو گا۔

## شمس تثلیث مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | 08 | 10:06 تا 11:08 | 12:01 تا 13:14 | جنوب مغرب | 17:26 تا 18:29 | مغرب |

### قرضہ حاصل کرنے کا نایاب وظیفہ

(**مقصد وظیفہ**) آپ اس دوران آج کسی ایسے شخص کے دل میں اپنی محبت الفت پیدا کر سکتے ہیں جو کہ کسی محکمہ میں اعلی افسر ہو یا کسی ایسے بڑے عہدے پر فائز ہو کہ اس کے اس عہدے سے آپ اپنا کام نکلوا لیں یا کسی سے آپ قرض لینا چاہتے ہو اور وہ شخص قرض دینے کے لیے تیار نہ ہو اس وظیفہ سے فائدہ لے سکتے ہیں۔

(**وظیفہ**) ایک تسبیح درود شریف +1 تسبیح استغفار + سورۃ النصر 240 بار + یا ودود 200 بار +1 تسبیح درود شریف دعا مقصد یعنی اپنے مقصد کی دعا کریں۔ کسی سفید کاغذ پر دعا سورۃ النصر ایک بار لکھیں نیچے اسم اعظم یا ودود 20 بار لکھیں آخر میں مقصد عبارت تحریر کریں مثلاً یا الٰہی (اپنا نام مع والدہ) کی خصوصی محبّت (جس سے کام لینا ہے اسکا نام مع والدہ) کے دل میں فوری پیدا فرما دے۔

روزانہ بعد نماز فجر 20 بار یا ودود اول آخر درود شریف 20 بار پڑھ کر اس کاغذ پر پھونک مار دیں بعد تحریر اس کاغذ کو لپیٹ کر ہوا میں لٹکا دیں۔ روزانہ فجر کی نماز کے بعد مقررہ تعداد اسم اعظم پڑھ کر پھونک دیں۔

**نوٹ :۔** ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے فون پر بات کرنے کے خواہشمند حضرات، صبح 10 تا 01 بجے دوپہر فون پر اپنے مسائل کا حل دریافت کر سکتے ہیں۔
0300-6351192

## زہرہ تربیع مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعدغروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 17 | 07:00 تا 08:02 | 14:11 تا 15:13 | شمال مغرب | 18:17 تا 19:16 | شمال مشرق |

### دشمن کو تباہ و برباد کرنے کا نایاب وظیفہ

(مقصد وظیفہ) ستاروں کی اس نظر کے تحت آپ اپنے دشمن کو تباہ و برباد کرنے کے لیے یا اُس کے کاروبار کو بند کرنے کے لیے وظیفہ کر سکتے ہیں یاد رہے کہ معمولی رنجش کی بناء پر یہ وظیفہ کرنے والا خود بڑی مُصیبت میں گرفتار ہو جائے گا وظیفہ صرف ایسی جگہ کیا جائے کہ جو شخص ناجائز طریقہ سے کمائی گئی مال و دولت کے سر پر غرباء اور شریف لوگوں کو بلاوجہ تنگ کرتا ہے۔

(وظیفہ) اس وقت سے قبل ان جگہوں کی مٹی حاصل کر لیں، گدھے کے لیٹنے کی جگہ کی مٹی +عیسائی قبرستان کی مٹی+ کھنڈر مکان کی مٹی+ فقیر کی جھونپڑی کی مٹی + مسلمان قبرستان کی مٹی+ صحرا کی ریت+ خودکشی سے مرنے والے کی قبر کی مٹی کو ایک جگہ جمع کر لیا جائے اوپر دیئے گئے وقت اور سمت کے مطابق 80 بار سورۃ تبت یدا بغیر بسم اللہ اور درود شریف کے پڑھی جائے اس مٹی کو جس شخص کو تباہ و برباد کرنا ہو اُس کے دوکان یا مکان میں ڈال دی جائے وہ شخص جلد ہی تباہ و برباد ہو جائے گا ناجائز وظیفہ کرنے والا یا کسی کو ناحق تکلیف پہنچانے والا اس وظیفہ کے اثر سے چند دن میں ہی خود تباہ و برباد ہو جاتا ہے۔

## عطارد تثلیث مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعدغروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوموار | 25 | 08:04 تا 09:04 | 15:06 تا 16:07 | شمال مغرب | 22:06 تا 23:06 | شمال مشرق |

### ملازم پیشہ افراد کی ترقی کا نایاب وظیفہ

(**مقصد وظیفہ**) ایسے ملازم پیشہ افراد جو کہ ترقی کے خواہاں ہوں اور کسی بھی صورت کوئی اُمید نظر نہ آتی ہو ذیل کے وظیفہ سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں اس وظیفہ میں کسی بھی قسم کے کوئی شک و شبہ کا کوئی گنجائش نہ ہے۔

(**وظیفہ**) دیئے گئے وقت میں **یارافع** کا ورد 4000 بار پڑھیں آنکھیں بند اور دل کی طرف مکمّل توجہ ہو ذہن میں اپنے مقصد کی طرف دھیان ہو بعد ورد اپنے لب سے اپنی پیشانی پر شہادت کی انگلی سے اس اسم کو لکھیں اور آسمان کی طرف پھونک دیں اول آخر درود شریف 19 بار پڑھیں پھر سجدہ میں جا کر اپنے مقصد کی دعا کریں انشاء اللہ بہت جلد مقصد میں کامیابی ہوگی نقش بنانے کے لیے **یارافع** کے عدد 351 سے نقش مربع بادی پر کریں اور اسے ہمیشہ اپنے پاس رکھیں آخر میں اس نقش کے اپنا مقصد اور مطلب لازمی لکھیں۔

## شرف عطارد (05 ستمبر)

**قارئین تحفہ روحانیات نوٹ فرما لیں**

05 ستمبر 2023ء کو لگنے والا شرف عطارد رجعی حالت میں ہے لہذا اس میں کوئی بھی بنائی گئی لوح یا وظیفہ فائدہ نہ دیگی۔

## شرف عطارد (25 ستمبر)

سیارہ عطارد کو برج سنبلہ کے 15 درجہ پر شرف حاصل ہوتا ہے اس خاص موقع پر حصول اولاد، اہل علم، ترقی علم و عقل دفع ذہنی امراض، مقدمہ میں جیت اور پنچائیتی فیصلوں میں غلبہ دشمن ایسے طالب علم جو کہ تعلیمی میدان میں ناکام رہتے ہوں یا عزیز رشتہ داروں کی تسخیر کیلئے خاص الواح یا وہ افراد جو کہ خاص شخص سے شادی سے خواہشمند ہوں لیکن اس کے والدین راضی نہ ہوں ایسے تمام افراد نادر اور نایاب موقع سے فائدہ اٹھانے کیلئے الواح اور نگینہ عطارد تیار کیے جاتے ہیں۔اس سال شرف عطارد 25 ستمبر بروز سوموار 01:04 19:49 کو درجہ شرف سے گزر رہا ہے شرفی درجات کسی بھی سیارے کی انتہائی سعد قوت ہوتی ہے۔ یہ وقت مبارک ثابت ہو سکتا ہے۔اس وقت آپ مٹی کو ہاتھ لگائیں تو وہ بھی سونا بن سکتی ہے۔اس دوران ہمیں صرف چار ساعتیں میسر آئینگی ان مبارک ساعتوں میں اپنے مقصد کے مطابق وظیفہ تیار کر سکتے ہیں یا نگینہ شرف عطارد بنجم کیا جا سکتا ہے اور خاص اسم الہٰی سلام عطارد کی برکت سے اعمال طلسمات الواح تیار کی جا سکتی ہیں۔ ملے جلے رنگوں کا استعمال کریں۔اچھی خوشبو بطور بخور یا اگربتی سلگائیں۔ہر لوح کی پشت پر طلسم عطارد ضرور کندہ کریں۔دھات تانبا موثر رہیگی جو کہ جلد اثرات ظاہر کریگی۔کچھ لوگ سونے پر بھی کندہ کرتے ہیں جو کہ درست ہے۔

**یَاعَلِیُّ یَاعَظِیْمُ یَاقَوِیُّ یَا قَابِضُ** کا ورد کریں۔

سلام عطارد **السلام و علیکم یا عطارد اشکائیل یا فلق**۔

ساعت اول:۔25 ستمبر بروز سوموار 19:25 تا 20:25 (جنوب مغرب)

ساعت دوئم:۔25 ستمبر بروز سوموار 02:22 تا 03:22 (جنوب مغرب)

ساعت سوئم:۔25 ستمبر بروز سوموار 09:22 تا 10:22 (مغرب)

ساعت چہارم:۔25 ستمبر بروز سوموار 16:24 تا 17:24 (مغرب)

# لاجواب استخارہ

تحریر
نبیل مزمل
ملتان

تمام شائقین مزمل لکی نمبر کو مبارکباد پیش کرتا ہوں کہ عرصہ 10 سال کی محنت کے بعد استخاروں پر مشتمل نایاب کتاب مکتبہ روحانیات، مزمل لکی نمبر کی جانب سے شائع کر دی گئی ہے۔ایسے حضرات جو ابھی تک کتاب حاصل نہ کر سکے وہ اپنی کتاب ابھی منگوانے کیلئے ادارہ سے فوری رابطہ کریں۔
ایک بار مجھے فون آیا کہ نبیل بھائی مجھے کوئی ایسا وظیفہ بتاؤ جس سے انعام اٹھا سکوں تو میں نے اچھی طرح سوچ کر ایک وظیفہ ترتیب دیا اور اس دوست کو جو شیخوپورہ کا رہنے والا ہے وظیفہ سمجھا دیا اس عزیز نے مکمل توجہ سے وظیفہ کیا اور پانچویں رات ایک خواب دیکھا جو کہ اس طرح تھا 5 عدد بچے ٹینس بال سے فٹ بال کی طرح کھیل رہے ہیں اور ان میں ایک بڑا لڑکا جو اتنا زیادہ بھی بڑا نہ تھا اس کے سر میں چوٹ آ گئی اور خون بہنے لگا اتنے میں آنکھ کھل گئی۔میں نے بہت سمجھداری سے اس طرح ترتیب دیا کہ پہلے بچے اور گیند ہے 05 تا 50 ہوا اور پھر سر میں چوٹ کا 7 بنا اور بعد میں خون نکلا جو کہ 9 بنا اسی طرح دو نمبر 0579 اور 5079 بنا کر دیئے جس میں وہ دوست اس وظیفہ کی مدد سے کامیاب ہوا اور انعام حاصل کیا یہ سب کلام پاک سے مدد حاصل کرنے کا نتیجہ ہی تھا۔
اس خواب کو بتانے کا مقصد یہ ہے کہ آپ لوگ اس طرح خواب لکھیں کہ ترتیب بھی درست ہو تاکہ رزلٹ تک پہنچنے میں آسانی ہو جائے کئی لوگ کہہ دیتے ہیں کہ قسمت کی بات ہے تو بھائی قسمت روٹی تو دے دیتی ہے مگر کھانے کیلئے خود کوشش کرنا ہوتی ہے۔اس لئے کلام الٰہی کے ذریعے اپنی اصلاح کرتے ہوئے اپنے رب سے مانگنے کی کوشش کرتے ہوئے کامیابی بھی آسان ہو جاتی ہے۔
یہ وظیفہ بھی میں نے کئی بار کیا اور کئی بار دوستوں کو بھی دیا جو یقیناً کامیاب ہوئے۔تنہا کمرے میں اس طرح زمین پر بیٹھ جائیں کہ اپنے سائے پر نظر جما جا سکے اور توجہ سے 101 بار درود مزمل اول آخر اور درمیان میں 125 مرتبہ آیت کریمہ (**لا اِلٰہ اِلّا انت سبحانک اِنّیِ کُنتُ مِنَ الظّٰلِمِیْن**) کا ورد کریں۔یہ وظیفہ روزانہ رات 10 بجے کرنا ہوگا عشاء کی نماز پڑھ لی جائے اور وتر چھوڑ دیئے جائیں پھر رات 10 بجے جب لکی نمبر کیلئے وظیفہ کریں تو وتر پھر پڑھ کر پھر وظیفہ کریں۔سوتے وقت اپنا نام پڑھتے پڑھتے سو جائیں اللہ کے حکم سے سات دن میں کامیابی ضرورت ملے گی آزمائش شرط ہے۔مشاہدات کا کسی سے بھی ذکر نہ کیا جائے ورنہ نمبر تو دکھا دیا جاتا ہے مگر انعام نہیں اٹھا سکیں گے کوئی نہ کوئی رکاوٹ لازمی آ جاتی ہے۔کامیاب ہونے پر مجھے اور میرے استاد ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کو دعاؤں میں ضرور یاد رکھیں تاکہ وہ اسی طرح فریضہ خدمت خلق ادا کرتے رہیں مہربانی ہوگی۔

## حالت قمر

**قمر در عقرب:** 18 ستمبر 09:58 تا 20 ستمبر 19:05
**ہبوط قمر:** 18 ستمبر 01:51 تا 03:47
**قمر درِ ثور:** 03 ستمبر 19:59 تا 06 ستمبر 01:06
**شرف قمر:** 03 ستمبر 11:24 تا 04 ستمبر 01:07

## شادی بیاہ کی تاریخیں

4.5.11.12.21.22.25.26.27.28

قارئین تحفہ روحانیات سے التماس ہے کہ نقوش اور عبارت عمل کی خود بھی پڑتال کر لیں۔ادارہ کی جانب سے ان باتوں کا خاص خیال رکھا جاتا ہے مگر پھر بھی غلطی کا احتمال ہے۔خاص طور سے قرآنی آیات کی قرآن پاک سے پڑتال کریں۔بہت باریکی سے خیال رکھنے کے باوجود دینی عبارات یا قرآن پاک آیات کی کمپوزنگ غلطی لاعلمی میں ہو سکتی ہے۔قارئین خود بھی احتیاط کریں۔ **(ادارہ)**

# سورۃ العصر اور قرآن

تحریر:۔
عمر آفتاب
(گوجرانوالہ)

قرآن پاک کی یہ چھوٹی سی مکی سورۃ جامع اور مختصر کلام کا بے مثال نمونہ ہے۔اتنی آسان بات جو بظاہر تو بہت سہل اور سادہ معلوم ہورہی ہو مگر اس کے اندر کی گہرائی،اسکی وسعت،مضامین کا پھیلاؤ،غور کریں تو ڈوبتے چلے جائیں۔اللہ پاک نے ان چند الفاظ میں معنی کی ایک وسیع دنیا بھر دی ہے اور ہاں واقعتاً یہ انسان کیلئے حیران کن ہو جائے اگر کوئی انسان چاہے کہ اسکی مثل کو بات کرے تو ناممکن ہے۔اسلام کی جڑ تو حید ہے اور توحید کے لحاظ سے کوئی شک نہیں کہ جامع ترین سورۃ (سورۃ اخلاص) ہے اور توحید تو جڑ ہے پورا شجر سامنے آنا باقی ہے۔

قرآن پاک کا ایک فلسفہ ہے اس پر بھی بات ہوگی۔قرآن پاک صرف فلسفے یا توحید کی کتاب نہیں ہے بلکہ یہ ہدایت کی کتاب ہے۔

(ہدی الناس) (ہدی للمتقین) جب ہم سورۃ فاتحہ میں پڑھتے ہیں۔

**(اھدنا صراط المستقیم)** تو وہ صراط مستقیم کیا ہے؟

اصل میں سورۃ العصر کا دوسرا نام صراط مستقیم ہے اختصار کے باوجود اس نے صراط مستقیم کے سنگ ہائے میل کو اپنے اندر سمو رکھا ہے۔اسکی عظمت کو امام شافعیؒ نقل فرماتے ہیں اگر لوگ صرف اس ایک سورۃ پر تدبر کریں تو یہ انکی ہدایت کیلئے کافی ہوگی۔اس کے اندر دوٹوک الفاظ میں انسان کی فلاح اور اسکی تباہی کا راستہ دونوں بتا دیے گئے ہیں۔اس سورۃ مبارکہ میں سات نکات ہیں جن کا اللہ پاک نے ذکر کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| (1) قسم | (2) وقت، زمانہ |
| (3) خسارہ | (4) ایمان |
| (5) عمل صالح | (6) حق بات کی تلقین |
| (7) صبر کی تاکید | |

ان سب پر سیر حاصل بحث کی جاسکتی ہے مگر سب صفحات پر سمیٹنا بہت مشکل ہے قرآن حق ہے جس میں جھوٹ کا کوئی شائبہ نہیں مگر پھر بھی اللہ تعالی نے قسم کھا کر اسکو مزید عزت اور اہمیت دی ہے زمانہ یا وقت ماضی، حال اور مستقبل ہر جگہ استعمال ہوتا ہے ہمارا اصل سرمایہ تو وقت ہے جو تیزی سے گزرتا جا رہا ہے۔اس سورۃ کے اندر اس عظیم تباہی کا ذکر ہے۔

جس سے انسان نے خود کو لاعلم رکھا ہوا ہے اس کیلئے نقصان بہت چھوٹا لفظ ہے جب کوئی کہتا ہے کہ نقصان ہو گیا تو کہا جاتا ہے کوئی بات نہیں بچ گئے ہو اور جب کوئی کہے کہ میں برباد ہو گیا تو گویا کچھ باقی نہیں بچا زمانہ اس بات کا گواہ ہے جس نے من مانی کی زندگی گزاری وہ تباہ ہوا اور جس نے احکام الٰہی کے مطابق زندگی گزاری وہ کامیاب ہو گیا ہم نے اپنی زندگی میں کامیابی اور ناکامی کے معیار (دولت شہرت وغیرہ کی بنا پر) اپنی مرضی کے بنا رکھے ہیں حالانکہ قیامت کے دن کامیابی کا معیار مختلف ہوگا۔

حضرت علیؓ بہت فقیر منش انسان تھے آپ نے ساری زندگی زکوۃ نہیں دی مطلب اتنا مال ہی اکھٹا نہیں کیا کہ صاحب نصاب ہوتے اور باب العلم کہلائے۔امام رازیؒ فرماتے ہیں۔میں نے اسکا اصل مطلب ایک برف فروش سے سیکھا جو آواز لگا رہا تھا۔رحم کرو ایسے جس کا سرمایہ گھلا جا رہا ہو۔یہ ہے ان الانسان لفی خسر فرض کریں آپ ڈوب رہے ہیں اور میں بھی نہیں تو کیا آپ کے پاس زیادہ وقت ہے۔مطلب آپ کے پاس زیادہ وقت نہیں تو ایسے وقت میں پہلا کام کیا ہونا چاہیے جو آپ اپنی زندگی بچانے کیلئے کرو گے۔اپنی زندگی کو بچانے کیلئے سب سے پہلے آپ کو ہوش میں آنا ہوگا اس سے فرق نہیں پڑتا کہ آپ زندگی کا حسین ترین خواب دیکھ رہے تھے مگر جب ہوش میں آئے تو یہ پتہ چلا کہ دراصل آپ تو ڈوب رہے ہیں اور اگر آپ واپس اس خواب کی طرف جانا چاہیں تو ایسے انسان کے بارے کیا رائے ہوگی اور اگر آپ ہوش میں آنے کے بعد اپنے آپکو کے بعد اپنے آپکو بچانا چاہیں گے تو آپکو تیر کر اوپر جانا ہوگا اگر بچا لیں گے اور جس کو آتا ہے وہ اپنے ہاتھ پاؤں مارے گا اگر آپ درست طریقے سے ہاتھ پاؤں چلاؤ گے تو کامیابی ہوگی اور اگر غلط طریقہ ہوا تو خسارہ اور تباہی اور اگر معلوم ہو کہ کچھ دیگر افراد بھی آپکے ساتھ بندھے ہیں اور انکو بھی ساتھ لے کر جانا ہوگا تو آپ انھیں بھی بچانے کی اور اپنے ساتھ اوپر لے جانے کی کوشش کریں گے اور اگر وہ نا بھی جانا چاہیں تو آپکو اپنی جان بچانے کیلئے بار بار صبر اور تحمل سے انکو ہوش میں لانے کی کوشش کرنی ہو گی اور کامیابی کیلئے صبر کو برقرار رکھنا ہوگا آج ہم لوگ بیقابو ہو چکے ہیں۔ ہمیں ابھی چاہئے جو بھی چاہئے۔اس کا اینٹی ہے "صبر"۔ بے صبرا بندہ نازک اور ڈرپوک ہوتا ہے اور یقیناً بزدل اور کمزور صبر نہیں کرسکتا۔

# آسان وظائف




محترم جناب ماہر روحانیات محمد ایاز حسین شاہ صاحب! تحفہ روحانیات مزمل روحانی جنتری اور جعفریہ جنتری کو عزت عطا فرمائے دن دگنی تا زندگی درجہ بہ درجہ ترقی پر پہنچائے 2019ء کی جعفریہ جنتری اور جنوری کا رسالہ تحفہ روحانیات کا مطالعہ کیا ہر لحاظ سے منفرد پایا کچھ وظائف بھیج رہا ہوں روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں شائع فرمادیں یہ آل محمدؐ کا صدقہ ہے جو مجھ جیسے گناہ گار کو یہاں تک پہنچایا مجھ جیسے ناچیز کی تحریر شائع کرتے ہیں۔

**وظیفہ نمبر 1:۔** دکان کی بکری کی زیادتی کیلئے کلام، مطلب گاہک زیادہ آئیں۔

**طریقہ وظیفہ** :۔اس دُعا کو نوچندی جمعرات کو طلوع آفتاب کے بعد کسی نمازی کے بدن یا رومال سر پر اوڑھنے کا سفید کپڑا لیکر اس پر لکھ کر دکان کی چوکھٹ پر لگائیں اور روزانہ اس کے نیچے صبح صفائی کرنے کے بعد خوشبودار اگربتی جلا دیا کریں ان شاء اللہ اگر پانچ وقت نماز پڑھنے والے اور رزق کے حلال کھانے والے کے ہاتھ سے لکھا ہوا ہوگا تو پہلی بار یعنی پہلے دن اثرات اپنی آنکھوں سے رزق میں وسعت کے دیکھوں گے باوضو فجر کی نماز پڑھنے کے بعد وہیں سورج نکلنے تک بیٹھے رہیں اور درود شریف پڑھتے رہیں سات رنگ کی مٹھائی اپنے پاس رہے نقش لکھنے کے بعد مٹھائی بچوں میں تقسیم کردیں رسول پاک ﷺ کو ہدیہ اور مؤکلات کلام کو ہدیہ کہہ کر تقسیم کر دیں ۔ زعفران سے لکھنا بہتر ہے ساعت دیکھنے کے لئے مزمل روحانی جنتری یا جعفریہ جنتری استعمال کریں اس میں تھوڑے علم والا بڑی آسانی سے ساعت اور رجال الغیب کا پتہ کرسکتا ہے رجال الغیب پشت پر ہوں۔

**عبارت دُعا** ۔قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِاللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِيْمِ٥

**وظیفہ نمبر2:۔** مصیبت اور پریشانی دور کرنے والا مجرب ورد آسان

**عبارت وظیفہ** ۔ **خواجہ اویس کرنی بارگاہ رسول توں مدد میری کرنی**

**طریقہ وظیفہ** ۔نماز عشاء کے بعد یا تہجد نماز کے بعد قبلہ طرف منہ کر کے بیٹھیں جسم پر خوشبوں لگائیں اگربتی پاس خوب دھواں کریں یعنی اگربتی تقریباً چھ عدد سے کم نہ ہوں جلائیں علیحدہ نیچے سفید چادر رکھیں اس پر دوزانوں ہوکر بیٹھیں رجال الغیب پیچھے ہوں یہ جعفریہ جنتری سے دیکھ لیں یہ ہر شہر میں آپ کو آسانی سے مل جائے گی ان پڑھ آدمی بھی اس سے معلومات حاصل کرسکتا ہے آسان لفظوں میں بیان ہے پھر ایک تسبیح یعنی ایک سو بار درود شریف پڑھے پھر تین سوتیرہ بار اوپر والا وظیفہ پڑھیں اور سجدے میں سر رکھ کر اپنا مدعا بیان کریں بڑی عاجزی سے کچھ دیر کے بعد سر اٹھا کر پھر ایک تسبیح درود شریف پڑھ کر کھڑے ہو جائیں اپنا کام کاج کر لیں اجازت ہے جب تک مقصد پورا نہ ہو پڑھتے رہیں حد اکیس دن ہے نا کام روحانی طالب علموں کے لئے یہ ورد آب حیات ہے اس میں کسی قسم کا پرہیز نہیں نہ جگہ کی قید ہے کہ ایک جگہ پڑھیں پڑھتے وقت جسم صاف کپڑے صاف جگہ پاک صاف ہو یہی پرہیز ہے رزق حلال ہو۔

**وظیفہ نمبر 3:۔** سرکش محبوب اور ظالم کی نیند بند کرنے کے لئے اور غرور توڑنے کے لئے جلالی وظیفہ۔

**عبارت وظیفہ ۔ الحمد لله بستم دو پش فلاں بن فلاں رب العلمین بسم ہوش و بستم دلہا فلاں بن فلاں الرحمن الریم بستم لبانش فلاں بن فلاں مالك یومالدین ایاك نعبد و ایاك نستعین بستم زبانش فلاں بن فلاں اهد نا الصراط المستقیم بستم عقاش وستائش فلاں بن فلاں صراط الذین بستم پاش فلاں بن فلاں انعمت علیهم بستم عقاش فلاں بن فلاں غیر المغضوب بستم گوش فلاں بن فلاں علیهم والضالین آمین اندیش دریشاں دیواں و پریاں من بستم شمانیز نه بند ید نکشالیح شماہم نه کشاند بحرمت جمیع انبیاء فلاں بن فلاں سونے نه پائے ۔ العجل العجل العجل الیوم الیوم الیوم۔**

**طریقہ وظیفہ** ۔ساعت عطارد میں پہلے رجال الغیب معلوم کرے پھر ان کو سلام کرے اس کے بعد یہ تحریر لکھے باوضو خوشبو لگا کر اپنے سامنے گوگل کی دھونی جلائے دور تک اس کا دھواں ہو کسی میدان میں یا علیحدہ

مکان میں کرسکتا ہے اگر گھر میں جگہ نہ ہوتو یہ دونقش لکھے ایک جہاں رات کو سوتے ہیں وہاں وزن کے نیچے دبائے ،دوسرا رات کو جہاں سوتے ہیں لوہے کے ٹکڑے کے اوپر لپیٹ کر دھونی گوگل کی دیکر رکھے اس پر سویا کرے،سر کے نیچے یعنی سرہانہ رکھ کرسونا ہے روزانہ دھونی دینی ہوگی لوہے کے ٹکڑے یالوہے کی کیل لیکر لپیٹ کراور دھاگہ یا سرکش محبوب کا کپڑا لیکر اچھی طرح اوپر لپیٹ لیں یہ کلام اگر سرکش کی تصویر کے پیچھے لکھیں تو زیادہ اثر کرے گا۔یا فوٹو سٹیٹ شکل شناختی کارڈ کی ایک طرف کرالیں دوسری طرف یہ لکھ سکتے ہیں دھواں زیادہ دونوں تعویذ کودیں۔رجال الغیب کوسلام کرنے کی عبارت جعفری جنتری میں موجود ہے 2019ءکی بازار میں آگئی ہے خرید کر دیکھ کر پڑھ سکتے ہیں جس طرف منہ کر کے پڑھنا ہے وہ بڑی آسانی سے لکھ کر بتایا گیا ہےاور بھی کافی معلومات اس میں آپ کومل جائیں گی جس سے آپ کے علم میں کافی ہوگا۔

**وظیفہ نمبر4:۔** دشمن کا منہ بند کرنا اپنی برائی کرنے سے روکنے کیلئے

**عبارت وظیفہ۔ لاالہ دا ایرابناں الا اللہ دا کوٹ اساراں یا محمد رسول اللہ فلاں کا منہ بناں۔**

**طریقہ وظیفہ** ۔ایک کلو گوشت لے کرویران جگہ یا قبرستان جا کر درختوں کی جڑوں کے پاس تھوڑاتھوڑا ڈال دیں پھرگھر آکر غسل کریں یعنی پہلے منہ میں پانی ڈال کرغرارہ کریں پھردائیں کاندھے پر پانی ڈالیں پھر بائیں کاندھے پر پانی ڈال کرتمام جسم پرتین بار پانی ڈالیں کپڑے پہن کر وضوکر کے ایک تسبیح درودشریف پڑھ کر ہدیہ کریں اوراپنے لیے کامیابی کی دعا کریں پھر اسی رات سے وردشروع کریں جنوب منہ کر کے یہ ورد علیحدہ جگہ بیٹھ کر گوگل حرمل کا بخور جلا کرتین سو تیرہ (313) بار پڑھ کر دشمن کے منہ کا تصور کر کے پھونک دیں یہ وظیفہ ایک ماہ کریں اور بدھ کونمکین چیزیں لے کر بچوں میں تقسیم کردیا کریں کم ازکم گیارہ بچوں کوضرور دینا ہوگا بڑے گوشت کا پرہیز لازمی ہے ناجائز نہ کریں ورنہ کلمہ پاک کے مؤکل آپ کو بیمار کردیں گے علاج مشکل سے ہوگا کسی قبرستان یا ویران جگہ پر جانے کی ضرورت نہیں گھر پڑھ سکتے ہیں رجعت سے بچنے کے لئے درودشریف کم ازکم ہزار بار چوبیس گھنٹے میں ورد رکھیں وظیفہ پڑھنے سے پہلے حصار لازمی کریں تاکہ دشمن کے حملے سے محفوظ رہیں سینے کا راز بتادیا ہے رسالہ والوں کے لئے اورتحفہ روحانیات کی ترقی کے لئے درودشریف پڑھنے کے بعد دعا کریں جن کے ذریعے آپ کو بغیر محنت سفارش وظیفہ ہاتھ آگیا آج کل اس وظیفہ کی بڑی ضرورت ہے کوئی نہ کوئی کسی کالازمی دشمن ہےاور برائی کرنے میں خوشی سے غیبت کرتا ہے۔

**وظیفہ نمبر5:۔** بھاگے ہوئے ملازم کوحاضر کرنا سرکش محبوب کو رام کرنے کا مجرب وظیفہ

**عبارت وظیفہ ۔لا الہ دی ڈوری الااللہ کا تیر پئے حضرت وحی جبریل فلاں بنت فلاں کا لال کلیجہ چیر میرا مکھ ویکھے تو سکھ پائے ورنہ تڑپ تڑپ کے مر جائے۔**

**طریقہ وظیفہ** ۔نوچندی پیرکو تہجّد یا عشاء کے بعد عبارت وظیفہ کسی درخت کے سائے میں بیٹھ کرتین سو تیرہ بار مطلوب کے گھر کے طرف منہ کر کے وردکرنا ہے دن کو آدھ پاؤ برفی فقیروں اور بچوں میں تقسیم روزانہ کرنی ہےاوپر ختم شریف رسول پاک اور آل رسول کا پڑھ کراور وظیفہ پڑھ کر بات کئے بغیر سو جانا ہے مطلوب کا تصور کر کے ایک گھنٹہ کے بعد بات کر سکتے ہیں فلاں کی جگہ مطلوب کا نام لینا ہے جو نا کام ہوئے ہیں کریں حیران کن اثرات دیکھیں گے باوضو کرنا ہے پرہیز جلالی جمالی کی ضرورت ہے کیونکہ مؤکل سردار کا نام مشامل ہے۔

**وظیفہ نمبر6:۔** بھاگ جانے چھوٹے بچے یا جانور بھاگے ہوئے کا پتہ چلنے کے آسان وظیفہ

**طریقہ وظیفہ** ۔اون کا نیلا دھاگہ پانچ تار ہر گرہ لگانے کے وقت پہلے گیارہ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھیں اس کے بعد گیارہ بار یا مغنی یا مغنی پڑھیں پھر یہ کہیں بطفیل حبیب خدا بہت جلد ہر ممکن طریقہ سے اپنے گھر بچہ پہنچے۔ پڑھ کر پھونکیں اور گرہ لگائیں اس طرح گیارہ گرہ لگا کر پھندا بنا کر پھل دار درخت پر لٹکائیں جب دھاگہ ہوا سے حرکت کریگا یا جس ٹہنی پر لٹکایا ہے حرکت کرے گی تو مفرور کا دل واپس نے کیلئے بے چین ہوگا اور گھر آئیگا۔




بہت بہت سلام پیش کرتا ہوں اپنے اُن دوستوں کو جو پیار بھرے لہجے میں محبّتوں کے ساتھ مجھے یاد رکھتے ہیں اور تحفہ روحانیات میں میری اس چھوٹی سے کاوش کو قبول کرتے ہیں۔ غیر مسلم حضرات کیلئے ہمیشہ کی طرح اس بار پھر کچھ نئے منتروں کے ساتھ حاضر ہوا ہوں پھر یاد دلاتا ہوں کہ ذیل میں دیئے گئے منتر صرف غیر مسلم حضرات کیلئے ہیں۔ مسلم دوست بھائی کو ہرگز اجازت نہیں کہ وہ منتر پڑھیں۔

**مرگی کا منتر: ۔اوم برہم ادنر کھیہ د کھیہ اوم سواہا کرشنا۔**

اس منتر کو پڑھتے ہوئے دیئے کے تیل کو سات دفعہ مندر وا اور اب یہ مندرا ہوا تیل مرگی والے مریض کو جسم پر مالش کریں اور اچھی طرح سے مالش کرو۔ فوراً مرگی دور ہو جائے گی تاعمر مرگی پاس تک آنے کی جرات نہ کر سکے گی۔

**غائب ہونے کا منتر: ۔شو ااوم کنکوٹی کر دیر اوم سواہا کرشنا اور کرشنا۔**

کرشن پکھ کی اماوش سے لے کر برابر ایک ماہ تک ہر روز اس منتر کا جاپ تین ہزار تک کیا جائے اور ۲۴ ہزار منتر سے گھی کا ہون کرے اور یہ ہون جب آخری دن رہ جائے تب کیا جائے اور ہون میں جو لکڑی جلائی جائے وہ نیم کی ہونی چاہئے۔ پھر اس طرح نے کے بعد جو راکھ ہون سے تیار ہو کر اس کو ماتھے پر لگائے جس سے یہ ہوگا کہ اس تانترک کو کوئی نہ دیکھ سکے گا اور جب ماتھے سے اس راکھ کے تلک کو اتار دے گا پھر اپنی حالت پر آجائے گا۔

**سدھ کرنے کا منتر: ۔لکیما نیلا اوم نمو آگچھ سرسندری اوم سواہا کرشنا اوم سواہا کرشنا سواہا کرشنا۔**

صبح سویرے اپنے بستر سے اٹھ کر اور رفع حاجت سے فارغ ہو کر ماہ ساون میں شروع کرے اور اشنان وغیرہ کر کے صاف لباس پہن کر اس منتر کا جپ ایک روز میں سات ہزار بار کرے۔ جب جاپ ختم ہونے کے قریب ہو تو اس وقت چھ ہزار بار منتر کا گھی سے ہون کرے اور ۶ ہزار منتر ترپن کرے اور دوران میں زمین پر سو دے۔ جھوٹ بولنے سے پرہیز کرے۔ خوراک دودھ چاول کے سوا اور کچھ نہ ہو۔ ایسا کرنے سے منتر سدھ ہونے پر دیوی درشن دے گی۔ جس سے آرام ہوگا اور ہر ایک قسم کی تکلیف سے نجات حاصل ہوگی اور بہت سی دولت بھی نصیب ہوگی۔ ترپن کرنے کا یہ بدھی ہے کہ ہاتھ میں کشا یعنی دب کا تنکا لے کر اور پانی لے کر مندرجہ بالا منتر کا جاپ کرے اور منتر کے آخر میں اوم سواہا کرشنا کے لفظ کی جگہ ترپتا کہے اور پانی کو چھوڑا جائے اور ہون کی بدھی بھی اسی طرح سے ہے کہ آگ جلا کر ایک ایک منتر پڑھ کر اور اوم سواہا کرشنا کے لفظ پر ایک ایک تنکا آگ میں ڈال دے۔ جس سے منتر سدھ ہو جائے گا اور مندرجہ بالا مقصد حاصل ہوگا۔

**پاروتی دیوی کا منتر: ۔اوم ہرینگ کلینگ شرینگ نمہمج جہن اوم سواہا کرشنا۔**

یہ پانچ حروف کا منتر لکھا جاتا ہے اگر اس منتر کا جاپ ہر روز بیس ہزار تیس دن تک کیا جائے اور آخری دن میں دودھ کی کھیر پکا کر دو ہزار منتر کا جاپ کر کے دو ہزار منتر سے ترپن کرے۔ زمین پر سو دے اور سوائے دودھ کی کھیر کے اور کوئی بھوجن نہ کھائے تو دیوی منتر کے سدھ ہونے پر درشن ہوگی اور تمام قسم کا زر و مال دے گی اور تمام لوگ اس کی عزت کریں گے۔

**دُرگا دیوی کو قابو کرنے کا منتر: ۔اوم کلینگ بھگوتی۔بھیو نم اوم سواہا کرشنا اوم سواہا کرشنا اوم سواہا کرشنا۔**

اس منتر کا جاپ پچاس ہزار سے شمشانک درگا خوش ہو کر تمہاری مراد پوری کرے گی۔ بشرطیکہ یہ کسی برے کام کے لئے نہ کیا جائے۔ نہیں تو آپ کا وقت یونہی ضائع ہوگا اور کچھ نہ ملے گا۔ اس لئے کسی اچھے خیال کو لے کر منتر کر جاپ کیا جائے کہ منتر سدھ ہو جائے۔

**خواب میں ڈرنا:** ۔ جو لڑکا یا لڑکی خواب میں ڈر محسوس ہو اس کیلئے ذیل کے طلسماتی الفاظ بہت مفید ہیں۔ ان الفاظ کو لکھ کر ڈرنے والے کی گردن میں باندھے پھر وہ کبھی خواب میں نہیں ڈرے گا۔
طلسماتی الفاظ یہ ہے: ۔**ام لکڑی کلمی بکفی کدفی مجمی بگفی سفگہگی**

# تحقیق اور علاج

تحریر:۔پیر صلاح الدین (ملتان)

برصغیر پاک و ہند میں لوگوں کی بیماریوں کی زیادہ تر وجہ نظر بد اور حسد ہے میرے پاس کئی ایسے مریض بھی آتے ہیں جو کہ نظر بد یا حسد کا شکار ہو جاتے ہیں۔نظر بد کی وجہ سے کسی کا کاروبار تباہ ہو جاتا ہے یا کسی کی صحت یا بچوں کو نظر بد کی وجہ سے مختلف بیماریاں لگ جاتی ہیں۔تحفہ روحانیات کیلئے اپنا ایک خاص مضمون ارسال کر رہا ہوں اس اُمید پر کہ مہتمم اعلیٰ ماہنامہ تحفہ روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب میرے مضمون کو ماہنامہ ستمبر2023ء میں شائع کر کے شکریہ کا موقع دیں گے کیونکہ یہ ماہ صفر کا بھی ہے اس لئے احتیاط ضرری ہے۔

**نظر بد سے محفوظ رہے:** ۔کسی کو یہ خیال ہو کہ ایسا نہ ہو ہمارے مال و دولت و اولاد یا مویشی وغیرہ کو کسی کی نظر لگ جائے تو اُس کو بد نظری سے بچنے کیلئے سورۂ نون کی یہ آیت **وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْن وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْن** پڑھنی چاہئے۔

**بچے کی حفاظت:** ۔حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ایک خوبصورت بچہ دیکھا تو آپ نے فرمایا کہ اس کی ٹھوڑی پر سیاہی کا ٹیکہ لگا دیا کروتا کہ اس کو کسی کی نظر نہ لگے۔

**ہر بلا سے بچاؤ:** ۔بچے کے گلے میں ذیل کے حرز کو لکھ کر ڈالنے سے ان شاءاللہ نظر نہ لگے گی اور ہر بلا سے محفوظ رہے۔

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى مُحَمَّدٍ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّ هَامَّةٍ وَّعَيْنَ لَّا مَّةٍ تَحَصَّنْتُ بِحُصْنِ اَلْفِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ**O

**جانور کی نظر بد اتارنا:** ۔کسی جانور پر نظر کا اثر ہو تو چار مرتبہ داہنی طرف کے ناک کے سوراخ میں اور تین مرتبہ بائیں طرف کے ناک کے سوراخ میں پھونکے۔**اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ حَرَّهَا وَبَرْدَهَا وَوَصَبَهَا** کہہ کر پھر کہے **قُمْ بِاِذْنِ اللّٰهِ** یہ پھونک کر پھر کہے **لَا بَاْسَ اِذْهَبِ الْبَاْسَ رَبَّ النَّاسِ اَنْتَ الشَّافِيْ لَا يَكْشِفُ الضُّرَّ اِلَّا اَنْتَ**O

فیس بک اور سوشل میڈیا پر آپکو تھوک کے حساب سے روحانی معالج ملتے ہیں جو کہ ٹکے ٹوکری کرتے نظر آتے ہیں مجھے مجبوراً یہ لفظ استعمال کرنے پڑ رہے ہیں کیونکہ رسالہ کے معیار کے مطابق تو یہ لفظ نہیں، بہت دل دکھتا ہے جب ایسے لوگوں کو میں فیس بک پر بڑے بڑے دعوے کرتے دیکھتا ہوں جن کو میں ذاتی طور پر جانتا بھی ہوں کہ وہ کتنے پانی میں ہیں۔ایسے تمام افراد سے میری گزارش ہے کہ جو کہ فیس بک استعمال کرتے ہیں۔ کوشش کریں کہ ایسے لوگوں کو بے نقاب کیا جائے جن کی وجہ سے اچھے لوگ بھی بدنام ہو جاتے ہیں۔دوسری قسم ایسے مریضوں کی ہے جو کہ بلا تحقیق اور سوچے سمجھے اپنے معالج کو حرف آخر سمجھ بیٹھتے ہیں۔ بھاری فیسیں اور ہدیہ بھی دیتے ہیں اس کے باوجود روحانی و جسمانی مریض فیس بکیے معالجین کے زیر اثر رہ کر زیرو پر ہی کھڑے رہتے ہیں۔ایسے معالجین میں حکمت کے پیشے کے لحاظ سے ادھورے حکیم بھی شامل ہیں جو کہ فیس بک پر خاندانی حکیم بنے بیٹھے ہوتے ہیں۔ایسے حکیموں کی دوائی کا اثر یہ ہوتا ہے کہ تکّہ سے دوا تجویز کر دی دوا معدہ میں گئی اور مریض اوپر چلا گیا۔یہی وجہ ہے کہ مستند حکماء کی بہت قلیل تعداد فیس بک پر نظر آتی ہے۔ان کے مقابل نیم حکیم طبیبوں کا ایک لشکر فیس بک پر ملے گا۔جن کو حکمت کی ابجد تک نہیں معلوم۔

پہلے معالجوں کے تذکرے سُنے جاتے تھے کہ ملکہ عالیہ کی بلا نبض دیکھئے اور بلا دوا استعمال کرائے علاج کرتے تھے اسی طرح بادشاہوں کے علاج ہوتے تھے حکیم علوی خان کو شہنشاہ ایران اپنی ہمراہ لے گئے راستہ میں شہنشاہ ممدوح بیمار ہو گئے اور بلا دوا استعمال کرائے اچھا ہونا چاہا۔حکیم صاحب نے فرمایا کہ پنکھے کی ہوا تو کھا لی جائے گی ارشاد ہوا کہ اس کا مضائقہ نہیں چنانچہ ان کو صحت ہو گئی سمجھے یہ کیا بات تھی ان کا وظیفہ تھا اللہ کے ارشاد پر **وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ** اور وہ روحانی معالج تھے فرمودہ حضور علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کے **لکل داءٍ دواءٌ فاذا اُصیب برء باذن اللہ** اور **لا یردّ القضآء الّا بالدّعاء**o

**سریع التاثیر وظیفہ:** ۔یہ ایک نہایت سریع التاثیر وظیفہ ہے صاحب ورد کے پاس ایسا بیمار نہ آئے کہ جس کو موت آ گئی ہو ہر

طرح کا مریض شفاءیاب ہوگا یا حکیم کے بحساب ابجد 89 عدد ہوتے ہیں عشاء اور صبح کی نماز کے بعد اسی قدر تعداد سے پڑھتے رہیں منجانب شافی مطلق دست شفا کا اعزاز و اکرام حاصل ہو۔

**کپڑا دم کرنا** :۔ترکیب کپڑا دم کرنے کی یہ ہے کہ جو چھوٹا کپڑا مثل رومال وغیرہ کے ہو اُس کو ہاتھوں سے دبا کر دم کرے اور جو بڑا کپڑا ہو اُس کو لپیٹ کر سامنے رکھے اور ہاتھوں کی اُنگلیوں سے بغیر چھوئے دور سے یعنی اوپر سے نیچے کی طرف ہاتھ لائے اور آنکھوں سے بھی نور بھرے۔درد کی جگہ پٹی یا دھاگہ دم کیا ہوا باندھے یا دم کیا ہوا پانی درد کی جگہ مثل تیل کے مالش کرے۔ پھوڑے پھنسی اور بھوت، چڑیل اور پرچھائیں کے خاتمہ کے لئے کچے دھاگوں کا گنڈہ بناتے وقت ہر گرہ پر رجوع دل سے دم کرے۔خسرہ، بخار والے مریض کو دم کئے پانی سے نہلائے ناپاک جگہ پر پانی نہ گرنے دے۔جس کو سانپ کاٹے دم کیا پانی پلائے۔

**امراض سلب کرنا**:۔یہ ایک ایسا عجیب روحانی علاج ہے جیسے کہ انبیائے کرام کا معجزہ اور اولیاء اللہ کی کرامات کہ ایک چھو کر یا نظر بھر کر دیکھنے سے بیمار اچھے ہو جاتے تھے اور دوسری دُعا حضرت عیسیٰ علیہ السّلام کی بتائی ہے جس سے مردہ زندہ ہوتے اور کوڑھی صحت پاتے تھے۔یاد الٰہی سے سب کام دینی و دنیوی آسان ہوتے ہیں لہٰذا عبادت الٰہی میں مشغول رہنے والوں میں امراض سلب کرنے کی بھی ایسی قوت پیدا ہو جاتی ہے کہ کوئی کیسا ہی لا علاج بیمار ہو اس کی بیماری کو ہاتھ پھیرنے اور دم کرنے سے بعنائت باری تعالیٰ شفاء ملتی ہے لیکن استخارہ مسنونہ کے ذریعہ پہلے معلوم کرلیا کرتے ہیں کہ اس کو آرام ہو جائے گا یا نہیں ہوگا پس جس کو آرام ہونے کی امید ہو اس کی بیماری کو سلب کیا جائے گا ان شاء اللہ تعالیٰ صحت کلی حاصل ہو۔اللہ سب کو صحت تندرستی دے۔آمین

## روحانی معالج کیلئے ہدایات

حکیم ڈاکٹر جس مریض کو دیکھنے جائیں بیمار کو دیکھنے سے پہلے بیمار کے پاس پہنچ کر **لَا بَأْسَ طَهُوْرٌ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ** (اللہ تجھ کو پاک کرے) روحانی معالجین کے لئے ،**یَا حَکِیْمُ** کا ورد تعداد مقرر کر کے(یعنی جتنا روز مرہ پڑھ سکے) پڑھ لیا کرے اللہ اس کو حکمت اور طبابت کے علم میں برکت دیگا اور دست شفا عنایت فرمائے گا ابجد قمری اسم الٰہی یا حکیم کے عدد 78 ہوتے ہیں 780 مرتبہ بعد نماز عشاء یا فجر کے بعد پڑھا کرے۔

(۳) ایسے ہی **یَا نَافِعُ** جس کثرت سے ذکر کرے چلتے پھرتے بیٹھے لیٹے تو پھر جس مریض پر یا اس کی دوائی پر ہاتھ پھیرے اُس کو شفا ہوگی۔

**تشخیص مرض**:۔کسی مریض کی یہ حالت معلوم کرنی ہو کہ یہ جلدی اچھا ہو جائے گا دیر سے آرام ہوگا یا مر جائے گا۔

اس آیت شریف کو کاغذ پر لکھے اور ایک طشت میں پانی بھرے اور اس میں وہ آیت لکھا کاغذ ڈالے۔اگر اوپر تیرتا رہے تو سمجھنا چاہئے کہ بہت جلدی سے اچھا ہو جائے گا۔اور اگر وہ کاغذ درمیان پانی کے رہے تو جاننا چاہئے کہ دیر میں صحت پائے گا اور اگر وہ کاغذ پانی کی تہہ میں بیٹھ جائے تو سمجھ لیا جائے کہ یہ اچھا نہ ہوگا۔اس کی موت کے دن قریب آگئے ہیں۔وہ آیت یہ ہے جو کاغذ پر لکھی جائے:

**وَاٰمَنُوْا بِمَا نُزِّلَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّهُوَ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ ط قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُل ط مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَآ اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَ خَاتَمَ النَّبِيّٖنَ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ مِنْ رَّبِّهِمْ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ ۔**

**مجرب وظیفہ** :۔اختراع امام محمد ابو حامد غزالیؒ و مجربہ حکمائے نامدار مرغی کے انڈے پر یہ دعا لکھے اور مریض کے سر کے پاس لے جا کر اُس کو توڑے۔اگر اُس میں سے خون نکلے تو مریض کی بیماری زیادہ دن تک رہے گی اور اگر اس خون میں سیاہی بھی ہو تو بیمار جلد مر جائے گا اور اگر انڈے کی زردی و سفیدی میں فرق نہ آیا ہو حالت اصلی پر ہو تو جان لو کہ مریض بہت جلد اچھا ہو جائے گا۔(دعا انڈے پر لکھنے کی یہ ہے)

**وَكَذٰلِكَ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَا ط مَا كُنْتَ تَدْرِىْ مَا الْكِتٰبُ وَلَا الْاِيْمَانُ وَلٰكِنْ جَعَلْنٰهُ نُوْرًا نَّهْدِىْ بِهٖ مَنْ نَّشَآءُ مِنْ عِبَادِنَا ط وَاِنَّكَ لَتَهْدِىْٓ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ اَللّٰهُمَّ يَا رَبِّ بَيِّنْ لِىْ وَ اَعْلِمْنِىْ بِصِفَةِ هٰذَ الْمَرِيْضِ فِىْ هٰذِهِ الْبَيْضَةِ بِحَقِّ نُوْرِ وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ o**

**نوٹ** :۔ تمام روحانی معالجین سے عاجزانہ التجا ہے کہ وہ ان ارشادات کی پابندی اختیار فرمائیں۔ہر روحانی وجسمانی مریض کا صدقہ ضرور دیا کریں کہ کسی بھی قسم کی رجعت سے محفوظ رہیں۔ان شاء اللہ تعالیٰ ہر ہر مریض کو شفاء ملے گی اللہ کی جانب سے برکت بھی ملے گی۔

# نایاب حاضرات

تحریر:۔سید طارق زیدی(کراچی)

مجھے حاضرات کرتے ہوئے تقریباً20 سال کا عرصہ گزر گیا ہے تجربے میں یہ بات آئی ہے کہ بہت کم ایسی حاضرات ہیں جو کہ درست معلومات دیتی ہیں ۔روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں ہر ماہ حاضرات پر روحانی قلمکار حضرات کچھ نہ کچھ ضرور تحریر کرتے ہیں ہر شخص کے اپنے تجربے اور وظیفہ کی بات ہوتی ہے جس کی جس قدر روحانی قوت ہوگی اُسکی حاضرات بھی اُتنی ہی مضبوط ہوگی۔کچھ ایسے دوست بھی ملے جن بیچاروں کو یہ شکوہ ہے کہ ہم حاضرات تو کرتے ہیں مگر اتنی کامیابی نہیں ملتی کبھی کبھار درست بتا جاتے ہیں اور کبھی ہمیں گھما دیتے ہیں حاضرات کے دو خاص اور سرتاج وظیفہ آپ دوستوں کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں جن سے کمزور روحانی قوت کے افراد بھی100% فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

**حاضرات کا ایک روزہ وظیفہ** :۔اس حاضرات کیلئے ایک ایسا کمرہ منتخب کریں جو کہ علیحدہ ہو اور پاک وصاف ہو اور کسی طرح کا شور وغل نہ ہو۔کمرے میں کوئی ایسی چیز نہ ہو جس سے روحانیات آکر بیزار ہو۔نوچندی جمعرات کو بعد از نماز عشاء اس وظیفہ کو کریں۔کمرے میں ایک خالی کرسی بچھالیں اس پر لٹھے کا یا کوئی سفید کپڑا اوڑھ دیں اور کپڑے پر کسی طرح کی خوشبو بھی لگا دیں اور کمرے میں اگربتی بھی جلائیں۔

روحانی معالج معمول کو کرسی کے مقابلے یعنی سامنے بٹھائے اور تاکید کرے کہ کرسی پر نظر رکھے۔روحانی معالج کو چاہئے کہ وہ آیت کریمہ 71 مرتبہ پڑھے۔ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کا ورد کرے۔اب حاضرات کرے او پر ایک شخص بیٹھا ظاہر ہوگا اور پوچھے گا کہ کیوں بلایا ہے معمول کی معرفت پہلے سلام کرے اور حاضر ہونے کا شکریہ ادا کرے پھر کہے کہ میں آپ سے دوستی کرنا چاہتا ہوں اور جائز کاموں میں مدد لیا کروں گا وہ وعدہ کرے گا اور رخصت ہو جائیگا۔اس کے بعد وقت کی پابندی نہیں ہے ۔نہ کوئی خاص دن مقرر ہے جب بھی حاضرات کرنی ہو اس طرح کمرے میں خالی کرسی بچھا کر حاضرات کریں۔ان شاءاللہ جو بھی آپ کا جائز مقصد ہوگا وہ ضرور پورا ہوگا۔یہ حاضرات بڑے کام کی ہے۔جس شخص کو نصیب ہو جائے روحانی دنیا میں اس کیلئے بہت بڑا خزانہ ہے۔اس حاضرات میں اس معمول کو بٹھائیں۔جس پر روحانی معالج کسی بھی دوسرے طریقے سے حاضرات پہلے کرتا ہوتا کہ شبہ نہ رہے کیونکہ بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ کئی بچوں پر حاضرات ممکن نہیں ہوتی۔

**حاضرات کا سرتاج وظیفہ** :۔یہ حاضرات بہت ہی قیمتی ہے اس لئے اس کو سرتاج الحاضرات کا نام دیا گیا ہے۔یہ حاضرات ہیرے جواہرات سے کہیں زیادہ قیمتی ہے ۔جس روحانی معالج کو اس حاضرات کی کامیابی نصیب ہو جائے اس کی خوش نصیبی میں کوئی کمال نہیں ہو سکتا۔یہ حاضرات بڑے لوگوں پر ہوتی ہے۔دوسری اس حاضرات کی خوبی یہ ہے کہ روحانی معالج تین چار چلوں کے بعد اس حاضرات کا خود بھی مشاہدہ کر سکتا ہے ۔حاضرات کا یہ وظیفہ حضرات خواجہ غریب نواز قطب جیلانی سے منسوب ہے۔اس سے قبل حاضرات نادعلیؑ کا تین روزہ اور گیارہ روزہ وظیفہ لکھا گیا ہے۔اگر کوئی شخص اس طرح چلہ نہ کر سکے تو اس کا دوسرا طریقہ زکوۃ کا جو کہ مجھے بزرگوں کی طرف سے ملا ہے وہ یہ ہے کہ نادعلیؑ کو روزانہ ایک وقت مقرر کر کے ایک سو گیارہ 111 مرتبہ پڑھتا رہے۔اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف بھی پڑھے۔کوشش کرے کہ ناغہ ہرگز نہ ہو ۔اس وظیفہ کو نوچندی جمعرات یا چاند کی گیارہ تاریخ سے شروع کرے۔دو تین چلوں کے بعد روحانی معالج کے اندر زبردست قسم کی روحانی قوتیں پیدا ہو جاہیں گی اور اس کا فائدہ یہ ہوگا کہ حاضرات کے علاوہ اس وظیفہ سے بہت سے کام لے سکتا ہے۔مثلاً حاضری مطلوب و برائے بغض، دشمنوں کو دفع کرنا، دشمنوں کو زیر کرنا، جنات کو حاضر کر کے اپنا غلام بنانا، جنات کو مسلّط شدہ مریضوں پر حاضر کرنا اور ان کو جنات سے نجات دلانا وغیرہ وغیرہ لیکن یہاں پر صرف حاضرات کا طریقہ ظاہر کیا جا رہا ہے۔

**ARIES**

برج حمل 21 مارچ تا 20 اپریل، سیارہ مریخ
حروف۔ا، ل، ع، ی۔ پتھر، مرجان۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ۔ موافق دھات، لوہا، تانبہ
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یامحیطُ 140 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14
نحس تاریخیں 25,12,4
لکی نمبرز 77,09,63,71

**حمل**

(یکم تا 8) آپ ایسے کام سے بھی گریز نہیں کرتے جو دوسروں کو ناپسند ہوتے ہیں۔ اگر آپ اپنے خیالات ونظریات کو تفصیل سے بیان کریں تو بہت فائدہ حاصل کرسکتے ہیں۔ ورنہ آپ کسی ایک ارادے میں بھی کامیاب نہ ہوسکیں گے۔ اسے امور پر غور وفکر کیلئے وقت مختصر کیجیے جن سے آپکا اب تک واسطہ نہیں پڑا۔ مصروفیات کو بڑھانے اور نئی تجاویز کو بروئے کار لانے کا ہفتہ ہے اور لوگ آپ ہی کو قصوروار سمجھیں گے۔ یہ ایام آپ کیلئے نحس ہیں۔

(9 تا 16) آپ کے سالانہ حالات یونانی زائچہ کے مطابق بتائے جارہے ہیں۔ آپکے سیارے کا شماران سیارگان میں شمار ہوتا ہے جو کہ تیز 18 ماہ میں سورج کر گرد اپنا چکر پورا کرتے ہیں۔ سیارہ مریخ بہت تیزی سے اتار چڑھاؤ آتا ہے۔ برج حمل کے حامل افراد بہت حساس طبیعت اور نازک مزاج ہوتے ہیں ایسے افراد کا رجحان آرٹ کا جانب ہوتا ہے۔ نفاست پسندی ان میں کوٹ کر بھری ہوتی ہے۔ اس ہفتہ حملی سے متعلّق افراد کو مالی نقصان کا اندیشہ ہے۔ اپنے برج کا صدقہ دیں۔

(17 تا 23) وہ افراد جن کے عدالتی معاملات چل رہے تھے، بہتری کی صورت اختیار کرجائینگے۔ الجھے ہوئے مسائل عمدہ طریقہ سے حل ہونگے اس ہفتہ کے آخر میں ذہنی سکون میسر ہوگا لیکن کاروباری پوزیشن خراب ہونے کا اندیشہ ہے۔ مالی نقصان کا اندیشہ ہے، ذہنی طور پر منتشر خیالی کا خدشہ ہے معاملات کو سلجھانے کے لئے آپ کو کچھ قربانی دینا ہوگی شریک حیات سے اختلافات پیدا ہوسکتے ہیں یا پیدا شدہ اختلافات میں شدت آسکتی ہے۔

(24 تا 30) اس ہفتہ اگر آپ غیر ملکی سفر کے خواہاں ہیں تو اپنے کاغذات جمع کرواسکتے ہیں۔ یہ ایام اس کام کے لئے اہم ہیں۔ وراثتی جائیداد کا حصول بہت مشکل ہے۔ صبر وتحمل سے کام لیں۔ ورنہ آپ اونچائی سے نیچے کی طرف آسکتے ہیں۔ چھوٹا سفر کرنا فائدہ مند ثابت ہوگا۔ سستی اور کاہلی کی وجہ سے آپ متوقع کامیابی حاصل نہ کرسکیں گے۔ اس ہفتہ کے آغاز میں بہتری نظر نہیں آئیگی۔ کاروباری حالات خراب ہوسکتے ہیں۔

**Taurs**

برج ثور 21 اپریل تا 20 مئی، سیارہ زہرہ
حروف۔ب، و۔ پتھر، الماس۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 6۔ اسم اعظم، یاوھابُ 101 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخیں 31,17
لکی نمبرز 87,43,51,92

**برج ثور**

(یکم تا 8) ان ایام میں ہر قدم سوچ سمجھ کر اٹھانا ہوگا۔ آنے والے وقت کیلئے نئی منصوبہ بندی کیجیے اپنے آپکو اور اپنے سرمائے کو ہر قسم کے نقصانات سے محفوظ رکھنے کی کوشش کیجیے۔ نکتہ چینی اور آدم بیزاری آپ کیلئے خاص نقصان دہ ثابت ہوسکتی ہے اپنی حیثیت کو قائم رکھنے کیلئے سخت محنت کیجیے یہ ہفتہ دوستی کی نظر کیجیے۔ ضرورت پڑے تو اس دینے والے کاموں کو ایک طرف رکھ دیجیے اور اس ہفتے کا پورا پورا لطف اٹھائیے اس نتائج بہت خوش آئند ہوں گے۔

(9 تا 16) یہ ہفتہ صرف اور صرف سماجی نوعیت کا ہے۔ سماجی تعلّقات کو بروئے کار کر انہیں تکمیل تک پہنچا سکتے ہیں لیکن اس کے لئے انتہائی سوجھ بوجھ اور صحیح قوت فیصلہ درکار ہے اگر آپ دولت میں اضافے کے خواہش مند ہیں تو بھی یہی راستہ آپ کو منزل مقصود تک پہنچا سکتا ہے۔ لیکن اسکے ساتھ ساتھ خانگی ذمہ داریوں سے غفلت نہ برتیں۔ اپنی صلاحیتوں کا خاطر خواہ فائدہ اٹھائیے اگر کامیابی کی تمنا ہے تو محنت کے بغیر اسکا حصول ناممکن ہے۔

(17 تا 23) ہر شخص مسائل میں گھرا ہوا ہے لہذا مثبت رویہ اپنائیے اور خوش رہنے کی کوشش کیجیے مشکلات بھی ختم ہوجایا کرتی ہیں کسی شے کو ثبات نہیں ہے۔ تعلیمی شعبے میں دل چسپی رکھنے والے افراد سے رابطہ پیدا کیجیے۔ ایسی عوامی تقریبات میں شرکت کیجیے جہاں تک آپکی عزت میں اضافہ ہو۔ یہ ہفتہ کسی بھی قسم کی جدوجہد یا کام کیلئے موزوں نہیں ہے دوسرے ہفتوں میں کسی نئے زاویے سے کام شروع کیجیے التوا مسئلے کا حل نہیں۔

(24 تا 30) یہ ہفتہ اگرچہ جوش وخروش کی نمائندگی کرتا ہے لیکن اس کے باوجود آپ اپنے جذبات پر قابو رکھیں اور کسی بھی لمحے ذہن کو بھٹکنے نہ دیں مزاج میں دھیما پن اور پرسکون رویہ آپ کے حق میں بہتر ہے۔ اپنے عزائم کی راہ میں کسی رکاوٹ کو نہ آنے دیں تحفّظ ذات اور ذہنی سکون آج کا سب سے بڑا انعام ہوں گے۔ ماضی کا جائزہ لینے کا ہفتہ اپنی گزشتہ کامیابیوں اور ناکامیوں کا جائزہ لیجیے اور حال کے منصوبوں کو بہتر طور پر پایہ تکمیل تک پہنچانے کا لائحہ عمل تیار کیجیے۔

برج جوزا 21 مئی تا 20 جون، سیارہ عطارد GEMINI
حروف۔ک،ق۔پتھر، زمرد۔مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، زرد، سرخی مائل۔موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 5۔اسم اعظم، یا رزاق 308 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9
نحس تاریخیں 23,20,16
لکی نمبرز 11,43,51,24
جوزا

(یکم تا 8) اس ہفتہ بھرپور اور مسلسل مطالعے کا پروگرام بنائیے اور پھر اس پر سختی سے عمل کیجیے اس طرح آپ کا ہر قدم روشن تر مستقبل کی طرف اٹھے گا ایسی درخشندہ نشانیوں کا انتظار کیجیے۔ ایسے لوگوں سے میل ملاپ بڑھائیے جن کے پاس نئے نئے خیالات ہوں اور زندگی سے لطف اندوز ہونا جانتے ہوں آپ دیکھیں گے کہ حالات کس قدر بہتر ہو جائیں گے۔

(9 تا 16) ایسے لوگوں کی دوستی آپ کو پرخطر سرمایہ کاری سے محفوظ رکھے گا ورنہ اپنی کھال میں مست رہیے۔ آپ جس قدر کامیاب ہوتے چلے جائیں گے آپکے دوستوں اور شرکائے کار افراد کے تقاضے بھی بڑھتے چلے جائیں گے ممکن ہو تو اپنے راستے پر مستقبل مزاجی سے گامزن رہے۔ جھوٹے اور مکار دوستوں سے خبردار رہیے وہ آپکے مقاصد کو ناکام بناتے پر تلے ہوئے ہیں۔

(17 تا 23) خاص دوست کو پورا وقت اور بھرپور توجہ دیجیے اطمینان کر لیجیے کہ آپ کو آپ کا حصہ ضرور ملے گا۔ موجودہ مفادات کی چکا چوند نے آپ کو ایک ایسی ہستی کے وجود سے غافل کر رکھا ہے جو آپکو عزیز از جاں سمجھتی ہے دوستی اور رومانس کے لئے بھی ضرورت وقت نکالئے۔ اس ہفتے شروع کئے جانے والے کام یا اقدام پر آپ یقیناً پچھتائیں گے کہ کاش! میں نے ایسا نہ کیا ہوتا یہ کیا ہوتا وہ کیا ہوتا لہذا ہر ایسے اقدام سے گریز کریں جو بعد ازاں پریشانی کا باعث ہے۔ شرکائے کار سے الجھے بغیر، آنے والے ہفتے کا استقبال کریں اور پوری ہم آہنگی کے ساتھ کام کریں۔

(24 تا 30) موجودہ تفکرات سے دل برداشتہ نہ ہوں، بہتر ہے کہ انہیں نظر انداز کرتے ہوئے بہتر مستقبل کی منصوبہ بندی کی جائے۔ جانے پہچانے شعبے میں کوئی نیا موقع کامیابی کی نئی راہیں کھول سکتا ہے ماحول کی تبدیلی آپ کے اندر رد نیا ولولہ اور نیا جوش وخروش پیدا کر سکتی ہے۔ آپکا آج کل عمل بہترین نتائج کا حامل ہو سکتا ہے لہذا اپنے عمل کو حتی المقدور شاندار طریقے سے انجام دیجیے کوئی شے آپکو اپنے مقصد سے ہٹانے نہ پائے۔ بے کار باتوں اور غیر اہم کاموں میں اپنا وقت مت ضائع کیجیے۔

برج سرطان 21 جون تا 22 جولائی، سیارہ قمر
حروف۔ح، ہ، ھ۔پتھر، موتی۔مبارک دن، سوموار
مبارک رنگ، سفید، ہلکا نیلا۔موافق دھات، ٹین
لکی عدد 2۔اسم اعظم، یا جبار 21 بار
سعد تاریخیں 30,27,17,5,1
نحس تاریخ 28,19,14,6
لکی نمبرز 58,19,31,35
سرطان CANCER

(یکم تا 8) وہ سرطانی افراد 08 تا 14 جولائی تک کی پیدائش ہیں یہ حالات پیش آ سکتے ہیں اگر اس ہفتہ میں حالات اتنا بدل سکتے ہیں کہ ملازمت چھوڑنے کی خواہش پیدا ہونے لگے گا۔ حالات خواہ کتنے ہی خراب ہوں ملازمت نہ چھوڑیں۔ اس ہفتہ چند سرطانی افراد کو کسی نہ کسی طرح فائدہ ہوگا۔ موافق اور غیر موافق نظرات کو مدنظر رکھ کر اپنے کام کریں گے تو یہ ہفتہ یقیناً تسلّی بخش ثابت ہوگا۔ صحت کا بھی خیال رکھیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ کا اختتام سیارہ قمر سفر خاص طور پر لمبے سفر کی نشاندہی کرتا ہے۔ نئی مشینری کی خریداری غیر موافق ثابت ہوگی۔ نئی مشینری کی خریداری بدقسمتی اور حادثے کا سبب بن سکتی ہے۔ وہ افراد جن کے کام کا تعلق مشینری ہے تو بے حد محتاط رہیں۔ اس ہفتہ بڑی عمر کے سرطانی افراد زیادہ فائدے میں رہیں گے۔ کامیاب کاروباری یا خانگی شراکت قائم کریں گے۔ جوان کو زبردست مادی فائدہ پہنچائے گی۔

(17 تا 23) ان ایام میں حصول مال و دولت کی جانب طبیعت راغب ہو گی۔ عزت وشہرت میں اضافہ ہوگا چند مخالفین صلح پر آمادہ ہو جائینگے جسمانی صحت بھی بہتر رہیگی۔ کسی بھی سفر میں جانے سے قبل اپنی سواری کی اچھی طرح پڑتال کر لیں۔ ان دنوں ایسی خواہش پیدا ہوگی کہ ہر خوبصورت چیزوں کو حاصل کرنا اپنا پیدائشی حق سمجھیں گے۔ شریک زندگی کا انتخاب بھی مدتوں کی تحقیق اور جستجو کے بعد کرنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔

(24 تا 30) ان ایام میں اپنی عزت و وقار کا خیال رکھیں کوئی ایسا کام کسی بھی حالت میں نہ کریں جس کے نتیجے میں آپکے خاندان کی عزت وشہرت پامال ہو جائے۔ سیر و تفریح کا پروگرام ابھی نہ بنائیں تو اچھا ہے۔ دوسروں سے زیادہ تعاون کی توقع نہ رکھیں۔ ان ایام میں مسائل سے نجات پانے کیلئے بہتر حکمت عملی اختیار کرنا ہوگی حالات خود بخود بھی سدھر سکتے ہیں نئی جائیداد کی خرید وفروخت نقصان دے سکتی ہے پرانے دوستوں سے مل کر خوشی ہوگی اور اپنے مقاصد اور عزائم کی تکمیل کیجیے آگے بڑھنے کیلئے موزوں تر وقت ہے۔

برج اسد 23 جولائی تا 22 اگست، سیارہ شمس **Leo**
حروف۔م۔ پتھر، ہیرا، لہسنیا۔مبارک دن، اتوار
مبارک رنگ، زرد۔موافق دھات، سونا
لکی عدد 1 اسم اعظم، یا مھیمنُ 115 بار۔یا متکبرُ 108 بار
سعد تاریخیں 30,17,1
نحس تاریخ 28,14,6
لکی نمبرز 21,57,49,61
اسد

(یکم تا 8) عدم توجہ کے باعث مال چوری ہونے کا امکان ہے نقصان سے بچنے کیلئے آنکھیں اور کان کھلے رکھیں۔ سوچ سمجھ کر فیصلہ لیں بعض اوقات جلد بازی میں کئے گئے غلط فیصلے بڑے نقصان کا باعث ہوسکتے ہیں غور کریں تو آپ میرا اشارہ با آسانی سمجھ سکتے ہیں۔ بدنامی کا خدشہ ہے۔ تبدیلیاں لانے کیلئے خود کو بھی تبدیل کرنا ہوگا آپ جو کچھ زبان سے کہہ رہیں اس پر خود بھی عمل کریں تو ہی دوسروں پر اثر ہوگا۔

(9 تا 16) وہ افراد جو کہ دور دراز کے سفر کرتے ہیں ان ایام میں بہت احتیاط کرنا ہوگی ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ گھر نکلنے سے پہلے ضروری اور قیمتی اشیاء سنبھال لیں تالے اچھی طرح چیک کریں۔ ایسا نہ ہو کہ بعد میں پچھتاوا اُٹھانا پڑے۔ کسی حادثہ کی خبر بھی مل سکتی ہے۔ رات کے وقت تیز دھار آلات استعمال نہ کریں اگر بوجہ مجبوری استعمال کرنے بھی پڑیں تو احتیاط کریں۔

(17 تا 23) ان ایام میں بہتری کی طرف اچانک رُخ آجانے سے ملازم پیشہ افراد کو خوشی کی خبر مل سکتی ہے۔ نئے دوست بن سکتے ہیں اپنے حلقہ احباب میں اضافہ کرسکتے ہیں۔ بہتر ہے کہ اپنے برج کے مطابق اپنا صدقہ دیں اور بزرگوں سے اپنے حق میں دعا کروائیں۔ کاروباری افراد آئندہ آنے والے وقت کیلئے ان دنوں بہترین حکمت عملی بنا سکتے ہیں۔ دوران سفر احتیاط کرنا ہوگا۔ نقصان کا اندیشہ ہے۔ لکی عدد 1 ہے۔

(24 تا 30) ان ایام میں دعاؤں کے اثرات نظر آنا شروع ہو جائینگے۔ دیرینہ مرض سے چھٹکارہ بھی مل سکتا ہے ذاتی خواہشات کی تکمیل کیلئے یہ ہفتہ بہتر ثابت ہوگا۔ سیر وتفریح کا پروگرام بنا سکتے ہیں۔ اس ہفتہ بہت محتاط رہنا ہوگا اپنے راز کسی کو نہ بتائیں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے ان ایام میں آپ کو محسوس ہوگا کہ جیسے آپ کی قوت میں اضافہ ہوا ہے پہلے سے بہتر محسوس کریں گے زیادہ ٹھنڈی اشیاء اور پانی سے پرہیز کریں آنتوں کا مرض یا سینے کے امراض بڑھ سکتے ہیں خواتین میں پوشیدہ مرض پیدا ہونے کا خدشہ ہے۔ کسی قریبی عزیز سے تعلّقات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔

برج سنبلہ 23 اگست تا 22 ستمبر، سیارہ عطارد **Virgo**
حروف۔غ، پ۔ پتھر، زمرد، فیروزہ۔مبارک دن، بُدھ
مبارک رنگ، پیلا۔موافق دھات، ٹین
لکی عدد 5۔اسم اعظم، یا عزیزُ 41 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9,3
نحس تاریخ 23,20,16
لکی نمبرز 96,75,82,46
سنبلہ

(یکم تا 8) روزگار کے مواقع ملے گے۔ شریک حیات کی صحت جسمانی کا خاص خیال رکھیں۔ خانگی امور میں شریک حیات کا تعاون حاصل رہیگا۔ سرمایہ کاری کرنا بہتر رہیگی۔ کاروباری پوزیشن مستحکم کرسکیں گے۔ لین دین کے معاملہ میں احتیاط برتیں ورنہ پریشانی کا سامنا ہوسکتا ہے۔ ان ایام میں اپنی صحت کا ہر وقت خیال رکھیں۔ عدم توجہی کی صورت میں پیچیدہ مرض میں مبتلا ہونے کا اندیشہ ہے۔ تاہم ملازمتی امور کی انجام دہی بہتر انداز میں ہوگی۔ ماتحت اور ساتھی بھی تعاون سے پیش آئیں گے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ کچھ دوستوں سے مل کر مسئلہ کا حل نکال سکتے ہیں بحث وتکرار اور غصہ سے گریز کریں ورنہ لینے کے دینے پڑ سکتے ہیں۔ احسان کا بدلہ اس مقولے پر عمل کیجئے۔ بھولے بسرے دوستوں سے رابطہ کیجئے۔ ان ایام میں کسی بھی شے کی خرید وفروخت خصوصاً جائیداد اور الیکٹرونکس اشیاء نقصان کا باعث بن سکتی ہیں۔ ایسے لوگوں سے ہوشیار رہیے جو آپ کو سبز باغ دکھا کر لوٹنا چاہتے ہیں محتاط رویہ اختیار کریں۔

(17 تا 23) ان ایام میں دوسروں سے امیدیں وابستہ پوری ہوگی۔ کاروباری سرمایہ کاری فائدہ دیگی۔ محبوب سے تجدید مراسم ہوگے۔ بہتر کارکردگی کی صورت میں ترقی ملے گی۔ اچانک مالی مفاد کی صورتحال پیدا ہوگی۔ سفر کے دوران خطرہ ہے۔ مزاج کو تبدیل کریں اور ہر وقت غصے کی آگ میں جلنا چھوڑ دیں۔ یہ کہا جاسکتا ہے کہ آپکو غلط بات برداشت کرنے کی عادت نہیں ہوتی آپ کسی کی خوشامد ہرگز نہیں کرسکتے اور نہ ہی یہ چاہتے ہیں کہ کوئی اور بھی انکی خوشامد کرے۔

(24 تا 30) اگر باوجود کوشش کے مخالف اپنی بات پر اڑا رہے تو پھر آپ اپنے تمام وسائل کو بروئے کار لا کر مخالف کو کسی قابل نہ چھوڑیں۔ ملازمت کرنے والوں کی ترقی کا امکان ہے نئی خریداری کیلئے یہ وقت موزوں نہیں۔ کسی اعلیٰ افسر کی مہربانی کے سبب پریشانی روزگار کا خاتمہ ہوسکتا ہے۔ ان ایام میں موافق سیاروں کی وجہ سے آپ میں اتنی صلاحیت ہے کہ اپنے گھریلو اور کاروباری مسائل کو آسانی سے حل کرسکیں۔

برج میزان 23 ستمبر تا 22 اکتوبر، سیارہ زہرہ LIBRA
حروف۔ ر، ت، ط۔ پتھر، اوپل، سفید پکھراج۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، تانبہ، پیتل
لکی عدد 6 یا علیمُ 100 بار
میزان
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخ 31,17
لکی نمبرز 12,72,23,11

(یکم تا 8) ان ایام میں اچانک مثبت تبدیلیاں پیش آسکتی ہیں۔ طبیعت میں اتار چڑھاؤ کا عنصر غالب رہے گا۔ خودغرض اور مطلب پرست لوگوں کو نزدیک نہ آنے دیں۔ اپنے غصہ پر کنٹرول کریں کسی سے بھی فالتو بات نہ کریں۔ کسی ملازم کی طرف سے کوئی بری خبر سننے کو مل سکتی ہے۔ ان ایام میں اخراجات میں اضافہ ہوسکتا ہے آئندہ آنے والی چند پریشانیاں مزید بڑھ جائینگی دشمن آپ کے پیچھے پڑا ہوا ہے۔

(9 تا 16) آپ کا کوئی دوست بدنام کریگا اگر آپ ملازمت کرتے ہیں تو پھر آفس سے تعلق رکھنے والا سازشی بھی ایسا کرسکتا ہے۔ لہذا اپنی آنکھیں کھلی رکھا کیجئے تاکہ کوئی بھی شخص آپ کو اپنی کسی سازش کا شکار نہ بناسکے۔ آپ کی صحت بھی گاہے بگاہے خراب رہے گی۔ انہی ایام اچھے نہیں گزریں گے یوں لگے گا جیسے مصیبتیں آپ کا مقدر بن گئی ہیں۔ ہر کام میں رکاوٹ نظر آئیگی لیکن آپ اپنی عقلمندی کا ثبوت دیں اور اپنے مسائل کا حل خود نکالیں۔ ان ایام میں کسی کو قرض نہ دیں یہ ہفتہ آپ کیلئے نحس ثابت ہوسکتا ہے۔

(17 تا 23) آپ کو اپنے عہدہ سے گرانے کی سازش کی جارہی ہے اپنے دفتری کاموں کو دھیان سے کریں۔ افسران بالا کو کسی قسم کی شکایت کا موقع نہ دیں۔ سیر و تفریح کا پروگرام بنا سکتے ہیں۔ کاروباری غرض سے کیا گیا سفر فائدہ مند رہیگا محتاط ہوکر اپنے مقصد کی جانب چلتے جائیں اگر آپ ہوشیار رہے تو یقیناً دشمن کو منہ کی کھانی پڑے گی۔ بہتر ہے کہ اپنے برج کے مطابق اپنا صدقہ دیں بزرگوں سے اپنے حق میں دعا کروائیں۔

(24 تا 30) شریک حیات آئیڈیل ہونے کے باوجود ان سے بدظن رہیں گیں۔ اسکی بڑی وجہ اس برج سے تعلق رکھنے والے افراد کا ناقابل فہم مزاج کو ہی قرار دیا جاسکتا ہے۔ آپ کسی چھوٹی بات کو اپنی انا کا مسئلہ نہ بنائیں۔ بعض افراد کو ساری زندگی پریشانی میں بھی دیکھا گیا ہے۔ اس ہفتہ آپ کی طبیعت میں مایوسی غالب رہے گی۔ اپنے روزمرہ کے کاموں کو وقت پر کرنے کی کوشش کریں۔ کسی حادثہ کے ہوجانے کا اندیشہ ہے۔

برج عقرب 23 اکتوبر تا 22 نومبر، سیارہ مریخ
حروف۔ ن، ی۔ پتھر، عقیق زبرجد۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ لوہا، تانبہ۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یا فتاحُ 70 بار
عقرب
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
SCORPIO
نحس تاریخ 25,12,4
لکی نمبرز 97,87,64,28

(یکم تا 8) اس ہفتہ کاروبار میں غیر متوقع منافع حاصل ہونے کی امید ہے ستارے اچھے ہیں گذشتہ کی گئی کوششوں کے صلہ میں کامیابی حاصل کرسکیں گے۔ موسم کے اثرات سے بچنا ضروری ہوگا۔ سیر و سیاحت شوق کی تکمیل کرسکیں گے۔ دوسرے افراد کے تعاون سے کام بہتر طور پر انجام پائیں گے۔ مصروفیات میں اضافہ ہوگا اور غیر سماجی سرگرمیوں میں حصہ لینے سے گریز کریں۔ ہفتہ کے آخری ایام میں آپ کو کاروباری افراد کے ساتھ مل کر کاروبار کرنے میں منافع حاصل ہوگا مجموعی طور پر یہ ہفتہ کاروباری لحاظ سے سودمند اور منافع بخش ثابت ہوگا۔

(9 تا 16) اس ہفتہ مصروفیات میں اضافہ ہوگا ہم امور کی انجام دہی کرسکیں گے کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی ماحول سے فائدہ حاصل کرنے کے مواقع ملیں گے۔ بچوں کے معاملات توجہ طلب ہونگے۔ لباس میں سفید رنگ استعمال کریں۔ سفید شے کا صدقہ بھی دیں ان ایام میں شکوک و شبہات سے خانگی امور میں ناچاقی کی فضا پیدا ہوگی۔ لہذا فضول اور بے معنی قسم کی باتوں پر بالکل دھیان نہ دیں کہ پریشانی سے دوچار نہ ہونا پڑے۔

(17 تا 23) کاروباری اور قانونی معاملات آپکو مشکلات میں اضافہ کریں گے اختلافات میں پڑنے سے گریز کریں شریک حیات کا تعاون حاصل رہیگا۔ شادی شدہ افراد کیلئے عزیز واقارب کی طرف سے پریشانی کا سامنا ہوسکتا ہے۔ آپ آسانی سے دوسرے لوگوں پر حاوی ہوجاتے ہیں۔ خاندانی معاملات اور خصوصاً لڑائی جھگڑے کے واقعات سے آپ دور ہیں اپنے آپکو ان مسائل میں نہ الجھائیں بلکہ سیر و تفریح کی غرض سے دوسرے شہر کو چلے جائیں۔

(24 تا 30) یہ ہفتہ آپ کیلئے نحس ثابت ہوسکتا ہے لیکن شروع کی تاریخیں خوشخبری لاسکتی ہیں۔ عزیز واقارب کی جانب سے ایک اچھا پیغام مل سکتا ہے سیارگان کی نشست کے باعث چند عقربی افراد کے رشتہ ازدواج میں منسلک ہونے کا امکان ہے ایک قریبی عزیز کی جدائی کا خطرہ ہے۔ ایسے حالات بھی پیدا ہوسکتے ہیں جو کہ آپ کیلئے پریشانی کا باعث بنیں۔

برج قوس 23 نومبر تا 21 دسمبر، سیارہ مشتری
حروف ۔ ف ۔ پتھر، زرد عقیق ۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، سبز ۔ موافق دھات، ٹین، سونا، چاندی
لکی عدد 3 ۔ اسم اعظم، یَا سَلَامُ 111 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,6,1
لکی نمبرز 91,61,43,49,86
قوس
SAGITARIUS

(یکم تا 8) مذہب کے بارے میں مختلف منفی خیالات ذہن میں آسکتے ہیں یہ بھی ممکن ہے کہ مذہب سے دوری اور عبادت ریاضت میں کمی ہو لیکن مستقل مزاجی سے آپ معاملے کو بہتر طور سے حل کر سکتے ہیں۔ اپنے اندر ایک نئی قوت محسوس کرینگے۔ غلطیوں سے سبق سیکھیں اور کوشش کریں کہ آئندہ اس قسم کی غلطی نہ ہو۔ گھریلو ماحول کو بہتر بنانے کیلئے اپنے مزاج کو تبدیل کریں۔ لکی عدد 95 ہے۔ دوران گفتگو الفاظ میں نرمی پیدا کریں بڑی عمر کی عورتوں سے رومانس کرنا تو اچھی بات نہیں یہ الگ بات ہے کہ وہ اگر آپ کو پسند کریں اور ان کی توجہ آپ کی جانب رہے۔

(9 تا 16) اپنے رکے ہوئے کاموں کو نکال سکتے ہیں۔ مقصد کی تکمیل ہو سکتی ہے اعتبار کرنا اچھی عادت ہے مگر اعتماد نہ کرنا اس سے اچھی عادت ہے۔ اس ہفتہ عزیز و اقارب کی جانب سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ نہایت احتیاط کرنی ہوگی اس ہفتہ آپ کے سیارے اچھی حالت میں نہیں ہے احتیاط سے کام لیں۔ شریک حیات سے کسی بات پر اختلافات ہوسکتا ہے اگر فوری طور پر معاملہ کو نہ سنبھالا تو نقصان آپ کا ہے۔

(17 تا 23) اس ہفتہ کی آغاز بھی اچھا نہ ہوگا۔ طبیعت میں مایوسی کا عنصر غالب رہے گا افسردگی رہے گی۔ انعامی اسکیموں شیئرز یا جائیداد کی خرید و فروخت کیلئے بالکل غیر موافق ہے آپ ایسی سرگرمیوں سے اجتناب کریں جہاں پر سرمایہ خرچ ہوتا ہے فی الوقت خاموشی سے سلسلہ کو جاری رکھیں۔ اس ہفتہ والدہ کی صحت خراب ہوسکتی ہے۔ دماغ پر فضولیات اور بلاوجہ کے خیالات کی بھر مار نہ ہونے دیں۔ سیاہ رنگ استعمال نہ کریں۔

(24 تا 30) معاملات مزید بگڑ سکتے ہیں۔ ذہنی طور پر بہت الجھے رہینگے لیکن آپکو چاہئے کہ اس وقت جو بھی فیصلہ کریں بہت سوچ سمجھ کر کریں غلطی کا امکان نہ رہے۔ مقدمہ میں ناکامی کا اندیشہ ہے بہتر ہے اپنی چھپی ہوئی صلاحیتوں کو بروئے کار لاکر ہاری ہوئی بازی کو جیت جائیں۔ کسی عزیز کی جانب سے یا کسی قریبی دوست سے دکھ مل سکتا ہے آپکے ساتھ دھوکہ کیا جارہا ہے۔

برج جدی 22 دسمبر تا 19 جنوری، سیارہ زحل [redacted]
حروف ۔ [redacted] ج، خ ۔ پتھر، عقیق، سیاہ نیلم ۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، خاکی، نیلا سیاہ ۔ موافق دھات، سونا پلاٹینیم
لکی عدد 8 ۔ اسم اعظم، یا خالقُ 21 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 91,46,95,78
جدی
CAPRICORN

(یکم تا 8) اپنے عزیز و اقارب کے ساتھ ہوشیاری سے چلیں نمود و نمائش سے گریز کریں۔ بہت سی خبریں متوقع ہیں۔ لہذا خبردار رہیں ان خبروں سے آپ کو فائدہ پہنچنے کا امکان ہے۔ اپنے منصوبوں پر بہتر انداز میں کام کریں۔ یہ ہفتہ اس بات کا متقاضی ہے کہ اپنے دوستوں اور کاروباری ساتھیوں کے مشوروں پر کام نہ دھریں۔ اس سے آپ بہت کچھ سیکھیں جب وہ اپنی بات ختم کر چکیں تو آپ بولیں اپنے نقطۂ نظر سے انحراف نہ کریں۔

(9 تا 16) اپنے بنیادی تحفّظ کا اطمینان کرلیں پرا سے نظرانداز کریں کسی ضرورت مند کی مدد کریں۔ اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ ہر قسم کی گھریلو الجھن کو نظر انداز کردیں خاموشی اور صبر کو اپنائے رکھیں ذاتی مفادات کو نظرانداز نہ کریں۔ اگر دوست یا شناسا لوگ آپ کو پریشان کریں تو ہفتہ مایوسانہ خیال کو ذہن سے جھٹک دیں اپنی صلاحیتوں اور عزائم کا ثبوت دیجئے۔ اپنے مسائل سلجھانے پر توجہ دیجئے اور صبح کو اپنے حسابات کا جائزہ لیجئے دن کا باقی حصہ مخلص دوستوں کیلئے رہنے دیں۔ اپنے سرمائے اور جائیداد کو محفوظ کر دیجئے۔ کسی اہم شخصیت سے ملاقات ہوسکے گی۔

(17 تا 23) اپنی کاروباری ضروریات کا جائزہ لیں حسابات کے متعلق اطمینان کرلیں کہ سب ٹھیک ہے کہ انہیں اپنے مفادات میں بہتری کے لئے دوسروں سے رابطہ ضرور رکھیں۔ اگر آپ پرائز بانڈ ڈیفنس سرٹیفکیٹ وغیرہ خریدنے کا ارادہ کر رہے ہیں تو سب سے پہلے اپنے سیلز ایجنٹ کے متعلق پوری چھان بین کرلیں۔ کچھ عرصہ گھر میں ضرور گزاریں۔

(24 تا 30) گھریلو بے چینی آپ کو اشتعال دلاسکتی ہے۔ لیکن اسے اپنے اوپر حاوی نہ ہونے دیں۔ اور تج تک واقعی کوئی سنجیدہ مسئلہ پیدا نہ ہو آپ صبر و ضبط سے کام لیں۔ آپکا نصب العین خدمت ہونا چاہئے اور اسے پورے خلوص کے ساتھ پورا کیجئے یہ درست ہے کہ اس طرح آپ تھوڑے سے احساس کمتری میں مبتلا ہو سکتے ہیں لیکن یاد رکھئے کہ جیت ہمیشہ خدمت کرنے والوں کی ہوتی ہے۔ آپ کی مصروفیات بڑھنے کا امکان ہے۔

دلو
Aquarius

برج دلو 20 جنوری تا 19 فروری، سیارہ یورانس
حروف۔ س، ش، ص، ث۔ پتھر عقیق، سیاہ نیلم۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پلاٹینیم
لکی عدد 4۔ اسم اعظم، یَا بَارِئُ 213 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 41,53,46,92,07

(یکم تا 8) بعض افراد آپ کیلئے پریشانی کا باعث بنیں گے۔ سیر و تفریح کے پروگرام بنا سکیں گے ذہنی پریشانی دور کرنے کیلئے ویسے بھی آپکو کسی پر سکون ماحول میں چند دن رہنا چاہئے۔ والدین کی صحت جسمانی احتیاط طلب اور توجہ طلب ہوگی۔ مستقبل کیلئے منصوبہ بندی کر سکیں گے۔ ان ایام میں آنے والی مشکلات پر آپ اپنی خود اعتمادی کی وجہ سے قابو پا سکیں گے۔ خریداری کی طرف رجحان بڑھے گا۔ آپکی پوشیدہ قوتوں کو طاقت مل سکتی ہے زمین جائیداد کے مسائل حل ہونگے۔ لاٹری سے فوائد حاصل ہونگے۔

(9 تا 16) عدالتی امور التواء ڈال دیں اگر انتہائی ضروری قانونی امور ہیں تو انکو نہایت احتیاط سے حل کریں خوب سوچ سمجھ لیں بغیر پڑھے کسی بھی کاغذ پر دستخط کرنا آپ کے لئے نیا مسئلہ کھڑا کر سکتے ہیں۔ شریک حیات کا تعاون حاصل نہ ہونے کا امکان ہے۔ مہمانوں کی آمدورفت رہیگی اور اپنی صحت جسمانی کا بہت خیال رکھیں۔ نظام ہضم میں خرابی پیدا ہو سکتی ہے۔ چوری کا اندیشہ ہے۔ سفر پر جانے سے قبل دروازے اور تالے اچھی پڑتال کر لیں۔ کسی پر اعتبار کرنا نقصان کا باعث ہو سکتا ہے۔ بہت محتاط رہیں۔

(17 تا 23) ان ایام میں کسی عزیز یا دوست کی جانب سے تحفہ ملنے کی امید ہے۔ شریک کار کی طرف سے پریشانی کا سبب ضرورت سے زیادہ اور بے جا اعتماد نقصان کا باعث بن سکتا ہے۔ گھریلو آلام آرائش و تزئین کے موقع بھی ملیں گے۔ کسی بچھڑتے ہوئے دوست سے رابطہ ممکن ہے۔ اس ہفتہ گہرے پانی میں پرہیز کریں اس سے کچھ نقصان پہنچتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔

(24 تا 30) ان ایام میں ملازمت پیشہ افراد کو ماتحت عملہ کا تعاون حاصل رہے گا۔ افسران بالا سے تعاون کریں اور فرائض منصبی کی بجا آوری میں کوتاہی نہ برتیں۔ ورنہ نوکری کی طرف پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ان ایام میں مہمانوں کی آمدورفت رہیگی۔ اپنے طبیعت کا بھی خاص خیال رکھیں۔ شریک کار سے معاملات طے کرتے وقت محتاط روی کو ملحوظ رکھیں۔ شریک حیات کی صحت بگڑنے کا اندیشہ پایا جاتا ہے۔

حوت
PISCES

برج حوت 20 فروری تا 20 مارچ، سیارہ نیپچون
حروف۔ د، چ۔ پتھر، زرد عقیق۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، نیلا یا سبز۔ موافق دھات، ایلومینیم
لکی عدد 3۔ اسم اعظم، یَا غَفَّارُ 313 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,06
لکی نمبرز 90,83,68,18

(یکم تا 8) کام کی زیادتی اور تھکن طبیعت میں بھاری پن پیدا کر سکتی ہے۔ ایک قریبی شخص آپ کو بے وقوف سمجھ کر نقصان دینا چاہتا ہے۔ ہوشیار رہنے کی ضرورت ہے گردو پیش کا جائزہ لیں۔ اپنے برج کے مطابق صدقہ دیں اور اپنے حق میں بزرگوں سے دعا کروائیں۔ یہ ہفتہ ملازم پیشہ افراد کی ترقی کے امکانات کیلئے روشن ہے اخراجات میں اضافہ رہے گا۔ مفت کی دولت ملنے کا امکان ہے۔ ان ایام میں سفر نہ کریں تو بہتر ہے صحت بہتر ہو سکتی ہے اس ہفتہ کسی دوست کی جانب سے خوشی کی خبر ملے گی۔

(9 تا 16) اس ہفتہ عزیز و اقارب کی جانب سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ گھریلو الجھنوں میں اضافہ ہو سکتا ہے یہ بھی ممکن ہے کہ اس دوران آپکی صحت خراب ہو یا آپ زخمی ہو جائیں۔ مکمل ہفتہ سفر ہرگز نہ کریں۔ بڑی عمر کے لوگوں سے اختلافات ہو سکتا ہے۔ وہ افراد جو اپنے گھریلو حالات درست کرنا چاہتے ہیں ان کیلئے یہ وقت بہت موافق ہوگا۔ اس ہفتہ بدنامی کا خدشہ ہے۔

(17 تا 23) اس ہفتہ جسمانی صحت بہتر نہ رہیگی۔ اس ہفتہ ایک بڑے فائدہ کی جانب اشارہ دے رہی ہے لیکن اس کے نتیجہ میں آنے والی رقم ضائع نہ کریں یہ بھی ممکن ہے کہ ان دنوں میں کہیں سے مفت کی دولت ہاتھ آ جائے۔ انعامی اسکیموں، لاٹری اور انعامی بانڈ اور شیئرز میں حصہ لینا فائدہ مند ثابت ہوگا۔ ان ایام میں گھریلو مصروفیات بڑھیں گی اپنے منصوبوں پر کامیابی سے عمل کر سکیں گے۔ رومانوی ماحول سازگار رہے۔

(24 تا 30)۔ دوران سفر اپنے سامان کی حفاظت کریں بچوں کے معاملات توجہ طلب ہونگے گھر میں کوئی اہم تقریب منعقد ہوگی۔ دوسروں سے معاملات طے کرتے وقت جذبات پر قابو پانا ایک لازمی امر ہوگا ورنہ بنتے کاموں میں رکاوٹیں حائل ہونگی۔ ان ایام میں تجارت میں فائدہ حاصل ہو سکتا ہے۔ کامیاب زندگی حاصل ہو گی اعلیٰ درجہ کی خواتین سے مالی فائدے ممکن ہیں۔ گھریلو حالات پر سکون نظر آتے ہیں۔ اہلخانہ سے متعلقہ مسائل حسب منشاء حل ہونگے۔ زوجین کے مابین موافقت رہے گی۔

# حکومتی پرائز بانڈ، قرعہ اندازی کامیاب نتائج

قارئین تحفہ روحانیات! ماہ رواں میں دو قرعہ اندازیاں ہونگی جو کہ بالترتیب 11 ستمبر 2023ء مالیتی بانڈ 40,000 روپے کوئٹہ میں ہوگی اسی طرح دوسری قرعہ اندازی 15 ستمبر 2023ء مالیتی بانڈ 200 حیدرآباد میں انشاء اللہ ہونگی۔ اس سے قبل گذشتہ ماہ 15 اگست 2023ء مالیتی بانڈ 15,000 روپے پشاور میں پہلی قرعہ اندازی ہوئی۔ جس میں پہلا انعامی بروکن 380512 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 330448، 556927، 834706 اور دوسری قرعہ اندازی بھی 15 اگست 2023ء مالیتی بانڈ 100 کراچی میں ہوئی جس میں پہلا انعامی بروکن 922429 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 328539، 589614، 997530 آئے۔

حکومتی پرائز بانڈ عوام کی فلاح و بہبود کیلئے حکومت پاکستان کی جانب سے جاری کئے گئے ہیں۔ ان پرائز بانڈ نمبرات اول، دوئم، سوئم آنے پر انعامی رقم دی جاتی ہے۔ آپ اس سیریل سے شروع ہونے والے حکومتی پرائز بانڈ خریدیں اس بارے میں راہنمائی کے طور پر رسالہ تحفہ روحانیات میں چند مخصوص صفحات ہمیشہ کی طرح شائع کئے جاتے ہیں۔ بیشتر شائقین لکی نمبر کے **مبارکباد کے خطوط اور پیغامات بذریعہ ایس ایم ایس فون کالز** کے ذریعے ڈرا کے رزلٹ کے روز سے ہی ملنا شروع ہو جاتے ہیں۔ جس کیلئے ادارہ اپنے تمام قارئین کرام کا شکریہ ادا کرتا ہے۔

**محترم شائقین لکی نمبر** رسالہ ہذا میں تمام کلیہ جات اور نمبراتی ڈبیاں بہت تحقیق کے بعد شائع کی جاتی ہیں۔ جن کو ماہر لکی نمبر عرصہ دراز سے تحقیق کے بعد حتمی اور کامیاب نتائج پر کھنے کے بعد اپنی تحقیق ادارہ کو ارسال کرتے ہیں یہ تمام تحقیق مخلصانہ اور ہمدردانہ طور پر ارسال کی جاتی ہے۔ میری دعا ہے کہ تمام عالم اسلام کے بعد مسلمانوں کو پروردگار اپنے حبیب پاکؐ اور ان کی آل کے صدقے میں اپنے حفظ امان میں رکھے۔ دامن مراد خوشیوں سے بھردے۔ (آمین ثمہ آمین)۔

**اگست 2023 تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر 21** پر شائع کردہ نمبرات میں سے **محترم ایم عادل** (تربیلا ڈیم) جو کہ عرصہ دراز سے شائقین لکی نمبر کیلئے اپنے ذاتی ریسرچ شدہ نمبرات عوام کی خدمت کیلئے شائع کروا رہے ہیں۔ ان کے مختصر نمبرات میں سے 3 کا فیگر درجہ اول اور 38 کا آکڑہ درجہ اول میں جبکہ 33 اور 83 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **عمران انصاری** (لاہور) کی جانب سے شائع کردہ فرسٹ سیکنڈ کے فیگروں میں سے 8 کا فیگر درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔

**صفحہ نمبر 22** پر **محترم وارث علی نقوی** (گجرات) کیجانب سے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں 3 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا جبکہ 38 اور 83 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **محترم نذیر احمد** (سبی) کی طرف سے جو نمبرات شائع کئے گئے ان میں سے 3 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا اسی طرح 15 اگست کی ڈرا میں 3 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا۔

**صفحہ نمبر 23** پر **محترم نبیل مزمل** کی جانب سے 15 اگست کی ڈرا کیلئے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں 3 کا فیگر درجہ اول میں جبکہ 3 اور 5 کا فیگر درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔

رسالہ تحفہ روحانیات کی اس کامیابی پر شائقین لکی نمبر نے ادارہ کا بے حد شکریہ ادا کیا۔ جنہوں نے انعامی نمبرات کو استعمال کر کے انعام حاصل کرنے میں کامیابی حاصل کی۔ پاکستان بھر سے جن شائقین لکی نمبر نے اس تحقیق کے ذریعے انعام حاصل کرنے میں کامیاب ہوئے بذریعہ ایس ایم ایس اور فون کالز کر کے رسالہ کی مکمل ٹیم خصوصاً جناب ایم عادل، جناب محترم وارث علی نقوی اور میاں جاوید اقبال صاحب کا شکریہ ادا کیا۔ انشاء اللہ آئندہ بھی قارئین کی خدمت میں ماہرین لکی نمبر کا تحقیقاتی نچوڑ قارئین تحفہ روحانیت کی خدمت میں شائع کیا جاتا رہیگا۔ فائنل ٹارگٹ حاصل کرنے کیلئے رسالہ ہذا کے صفحہ نمبر 24 پر شائع کردہ کوپن برائے لکی نمبر مکمل شرائط کے ساتھ ادارہ کو روانہ کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مکمل رہنمائی کی جائیگی۔ دعا گو! سید عابد حسین شاہ

# ستمبر لکی نمبرز

| نمبر | لکی نمبر |
|---|---|
| 1 | 957 |
| 2 | 258 |
| 3 | 025 |
| 4 | 649 |
| 5 | 849 |
| 6 | 868 |
| 7 | 354 |
| 8 | 669 |
| 9 | 689 |
| 10 | 489 |
| 11 | 227 |
| 12 | 768 |
| 13 | 012 |
| 14 | 659 |
| 15 | 957 |
| 16 | 338 |
| 17 | 425 |
| 18 | 297 |
| 19 | 149 |
| 20 | 924 |
| 21 | 852 |
| 22 | 654 |
| 23 | 951 |
| 24 | 753 |
| 25 | 264 |
| 26 | 357 |
| 27 | 159 |
| 28 | 654 |
| 29 | 592 |
| 30 | 382 |

روزانہ کے لکی نمبرز علم نجم سے زائچہ کے بعد استخراج کیے جاتے ہیں۔ان نمبرز کی بقایا اور گھر بھی لے سکتے ہیں زندگی کے کئی امور میں ان کا استعمال کر سکتے ہیں۔قارئین پرچی اور جواء کے استعمال میں ان نمبروں سے گریز کریں۔




تحقیق:۔ایم عادل (تربیلاڈیم)

بانڈ مالیت:۔40000
تاریخ:۔11-09-2023
فسٹ یا سیکنڈ

| | |
|---|---|
| 37 | 79 |
| 63 | 78 |
| 71 | 55 |

| | |
|---|---|
| 5 | 8 |
| 4 | |
| 3 | 9 |

| کوئٹہ کی ڈرا |
|---|
| 376,789 |
| 379,557 |
| 719,938 |
| 792,871 |

بانڈ مالیت:۔200
تاریخ:۔15-09-2023
فسٹ یا سیکنڈ

| | |
|---|---|
| 34 | 34 |
| 73 | 82 |
| 76 | 87 |

| | |
|---|---|
| 5 | 2 |
| 4 | |
| 3 | 8 |

| حیدر آباد کی ڈرا |
|---|
| 875,347 |
| 348,768 |
| 739,870 |
| 829,583 |

تھائی لینڈ کی ڈرا
11-09-2023

| | |
|---|---|
| 2 | 8 |
| 2825 | 8579 |
| 6 | 4 |
| 6706 | 4324 |

تحقیق:۔عمران انصاری (لاہور)



15-09-2023

| | |
|---|---|
| 1 | 3 |
| 1879 | 3061 |
| 4 | 0 |
| 4270 | 0238 |

## وارث علی نقوی (گجرات)




تھائی لینڈ کی ڈرا کیلئے

تحریر:۔نذیر احمد قادری (سبی)

تھائی لینڈ کی ڈرا کیلئے

### 11 ستمبر کی ڈرا کیلئے

F/S=05=13=82=92

| | | | |
|---|---|---|---|
| 057 | 8 | 9 | 093 |
| 132 | 5 | | 145 |
| 820 | 0 | 1 | 877 |
| 984 | | | 929 |

F/S=09=14=87=98

### 15 ستمبر کی ڈرا کیلئے

F/S=31=43=62=70

| | | | |
|---|---|---|---|
| 344 | 6 | 7 | 319 |
| 491 | 1 | | 437 |
| 635 | 3 | 4 | 628 |
| 782 | | | 704 |

F/S=34=49=63=78

11ستمبر2023ء | بانڈ مالیت 40,000 | ڈرا نمبر26 | شہر کوئٹہ | تحقیق محمد نبیل مزمل

بروز سوموار | بوقت 09:00 | برج میزان | ساعت مشتری | عدد کا پیمانہ 2.7 | حاکم قمر

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

OPEN 1.2.6.7.8 OFF 0.3.4.5.9




| | | | |
|---|---|---|---|
| 13 | 25 | 69 | 78 |
| 15 | 61 | 72 | 82 |
| 23 | 65 | 75 | 85 |

15ستمبر2023ء | بروز جمعہ | بانڈ مالیت 200 | شہر حیدر آباد | ڈرا نمبر95

بوقت 09:00 | برج میزان | ساعت قمر | عدد کا پیمانہ 2.7 | حاکم زہرہ

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

OPEN 1.2.6.7.8 OFF 0.3.4.5.9




| | | | |
|---|---|---|---|
| 12 | 28 | 69 | 82 |
| 13 | 61 | 73 | 84 |
| 26 | 67 | 76 | 87 |

## پیدائشی زائچہ بنوائیں

کوپن کے ہمراہ 1000 روپے فیس منی آرڈر کریں۔

نام مع والدہ_________________

درست تاریخ پیدائش______ وقت پیدائش______

مقام_________________

مکمّل ایڈریس_________________

## کوپن برائے راہنمائی عملیات

نام مع والدہ_________________

سوال_________________

مکمّل ایڈریس مع فون نمبر_________________

(**نوٹ**) تفصیل کوپن کے ساتھ علیحدہ کاغذ استعمال کر سکتے ہیں، رجسٹرڈ جوابی لفافہ آنا ضروری ہے۔(**ادارہ**)

## کوپن برائے لکی نمبر ستمبر

نام مع ولدیت_________________

تاریخ پیدائش یا عمر_________________

مکمّل ایڈریس مع فون نمبر_________________

## شرائط کوپن لکی نمبر

1:۔رجسٹرڈ جوابی لفافہ مع کوپن قرعہ اندازی سے کم وبیش 7 روز قبل روانہ کریں۔ڈاک ٹکٹ کے بغیر کوپن قابل قبول نہ ہوگا۔

2:۔جواب صرف بذریعہ ڈاک دیا جائے گا۔

3:۔کوپن کے ہمراہ 100 روپے کے ڈاک ٹکٹ روانہ کریں۔

4:۔رسیدی ٹکٹ قابل قبول نہ ہوں گے۔

5:۔کوپن کے ہمراہ صرف ایک بار تصویر کوپن ارسال کریں۔

6:۔کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

## کوپن برائے اجازت وظائف

نام مع ولدیت/والدہ_________________

تاریخ پیدائش یا عمر_________________

کاروبار/ملازمت/موبائل نمبر_________________

مکمّل ایڈریس مع فون نمبر_________________

## شرائط اجازت عمل

**نوٹ**) جس عمل کی اجازت درکار ہو اُس عمل کی صاف فوٹو اسٹیٹ کاپی کوپن کے ہمراہ لازمی روانہ کریں۔

1:۔اجازت عمل صرف نورانی عمل کی دی جائیگی۔

2:۔کوپن کے ہمراہ اپنی تصویر ضرور ارسال کریں۔

3:۔کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

4:۔کوپن کے ہمراہ جوابی رجسٹرڈ لفافہ ضرور ارسال کریں۔

5:۔کوپن وہی قابل قبول ہوگا جس کے ساتھ مکمّل شرائط پوری ہونگی

**کوپن ارسال کرنے کا ایڈریس:۔** ادارہ روحانیات' نزد عزیز ہوٹل چوک' ملتان کینٹ **ادارہ روحانیات**

# مکتبہ روحانیات روحانی خدمت میں ایک قدم اور آگے



SUBSCRIBE
TO OUR CHANNEL

روحانی طالب علموں شائقین روحانیات کی دلچسپی کو مدنظر رکھتے ہوئے مکتبہ روحانیات نے روحانی چینل **TR.TV** کا اجراء کیا ہے جس سے اب تک کئی شائقین روحانیت استفادہ کر رہے ہیں اس روحانی چینل میں قرآنی اور روحانی وظائف، روحانی ہستیوں اور روحانی قلمکاروں سے ملاقات اور ان کے وظائف ذاتی آزمودہ وظائف نجوم کی روشنی میں ملکی بین الاقوامی سیاسی حالات پر تبصرے، اب کیا ہوگا؟ آپ کا یہ ہفتہ کیسا رہے گا؟ روحانی طالبعلموں کے لیے وظائف و چلہ کشی کے بنیادی اصول وضوابط سکھائے جاتے ہیں اس کے علاوہ **TR.TV** چینل پر براہ راست ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب ہفتہ اور اتوار شام **6** سے **7** بجے شائقین روحانیات کے روحانی مسائل سوالوں کے جواب دیتے ہیں



قارئین جنتری سے گزارش ہے۔ مکتبہ روحانیات کے روحانی چینل **TR.TV** (تحفہ روحانیات ٹی وی) کو سبسکرائب کریں شیئر کریں اور بیل آئی کون ضرور دبائیں تاکہ آنے والی نئی روحانی معلوماتی ویڈیو آپ کو فوری مل جائے۔

TR.TV
Ayyaz Muzammil









مکتبہ روحانیات
نزد عزیز ہوٹل چوک، ملتان کینٹ
+92300-6351192
+92333-6158193

چیف ایڈیٹر و بانی ادارہ روحانیات
محمد ایاز مزمل حسین شاہ

Ayyaz.muzammil@outlook.com | Tohfa_E_Rohaniyat | TR.TV ayyaz muzammil